بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# حکمت

ڈاکٹر الیس ایم ظفر
ڈیرہ اسماعیل خان

مصنّف

## ہومیوپیتھک ڈاکٹر صفدر علی

اشاعت

## مکتبہ واجد ۰ بلاک ۳ بھلوال

ضلع سرگودھا

Scanned by CamScanner

نام کتاب ـــــــــ حکمت

مصنف ـــــــــ صفدر علی

طبع اوّل ـــــــــ سنہ ۱۹۹۴ء

تعداد ـــــــــ ۱۱۰۰

ناشر ـــــــــ مکتبہ واجد بھلوال (سرگودھا)

کتابت ـــــــــ محمد انور بھلوال

قیمت ـــــــــ ۱۵۰ روپے

مطبع ـــــــــ ایچ۔ وائی پرنٹرز۔ لاہور

طابع : دوست ایسوسی ایٹس، لاہور

ڈسٹری بیوٹرز

دوست ایسوسی ایٹس

پرنٹرز۔ پبلشرز۔ سپلائرز

الکریم مارکیٹ اردو بازار لاہور

# فہرست ابواب

باب نمبر ــــــ ۱

# تعارف

حسین کائنات میں قدرت کی تخلیق کا شاہکار انسان ہے۔ کائنات کے حسن میں نت نئے اضافے کرنے والا انسان ہے اور اس میں بدنمائی پیدا کرنے والا بھی انسان ہی ہے! اس کا سبب یہ ہے کہ انسان جس طرح قانونِ فطرت کا مادّی لحاظ سے ہمنوا ہے اس طرح وہ اخلاقی (یا نفسیاتی یا روحانی) لحاظ سے نہیں ہے۔ اور غور و فکر کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ انسانی زندگی کے ہر گوشے میں فساد کا موجب یہی ہے۔ بے شک زندگی کا ہر گوشہ ایک دوسرے پر اثر انداز ہے لیکن یہ ایک بڑا طویل مضمون ہے۔ ہم صرف اتنے پر بحث کریں گے جس کا تعلق ہمارے مضمون سے ہے۔

قدرت نے انسان کو اشیاء کی صورت میں خام مال مہیا کیا ہے جس کو وہ عقل کے ذریعہ سے استعمال میں لاکر مفاد حاصل کرتا ہے۔ جس علم و شعور اور فہم و فراست سے کام لے کر وہ اشیاء کو استعمال میں لاتا ہے اسے **حکمت** کہا جاتا ہے۔

زندگی میں صحت، تندرستی اور توانائی کی اہمیت کو کون شخص نہیں جانتا۔ لیکن ہم دیکھتے ہیں کہ انسان کی عقل پر جب جذبات سوار ہو جاتے ہیں تو وہ حکمت کے تمام اصولوں کو بھول جاتا ہے جس کے نتیجہ میں نحیف و ناتواں اور مریض ہو کر ننگِ انسانیت بن جاتا ہے!

سب سے اعلیٰ حکمت یہ ہے کہ ایسے ذرائع اور اسباب کو پیدا نہ

ہونے دیا جائے جو وجہِ فسادِ بدن ہوں۔ جسم میں خود ہی زخم پیدا کر کے اُسے مندمل کرنے کی دوا تلاش کر لینا بڑی ادنیٰ حکمت ہے۔

انسانی زندگی میں بیماریوں کی ابتدار کیسے اور کس طرح ہوئی اس سے ہماری غرض نہیں۔ آج ہمارے سامنے جو بنی نوع انسان موجود ہیں ان میں شاید ہی کوئی ایسا خوش نصیب ہو جو کسی نہ کسی عارضہ میں مبتلا نہ ہو۔ بڑے غور و فکر سے "انسان" کا مطالعہ اور تجزیہ کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ اس کی زندگی کے تمام فسادات کا سبب "جذبات" ہیں جن میں فسادِ بدن بھی شامل ہے۔

فکرمندی، رنج و غم، غصّہ، لالچ، خوف، مایوسی، سرکشی، حرص و ہوا، بخل حسد اور سب سے بدترین جذبۂ شہوت (جنسی) جیسے جذبات موجبِ فساد بنتے ہیں اور صحت پر بھی بُری طرح سے اثر انداز ہوتے ہیں۔

صحت کو برباد کرنے اور انسانیت میں موذی اور خبیث امراض پھیلانے کا بنیادی سبب جنسی شہوت ہے جو بدن کے ضعف سے لے کر آتشک، سوزاک اور سِل دق تک کی موجب ہے۔

سب سے پہلے ضعف یا کمزوری جو شہوت رانی کا لازمی نتیجہ ہے قابلِ ذکر ہے۔ بدن میں ضعف واقع ہو جائے تو تمام داخلی اور خارجی اسباب غالب آکر وجہِ علت بن جاتے ہیں۔ دوئم یہ کہ جنسی بے راہروی سے آتشک اور سوزاک اور سِل جیسے عارضے ایک دوسرے میں منتقل ہو کر انسانیت کو "اچھوت" بنا دیتے ہیں۔ آگے چل کر آپ دیکھیں گے کہ اس "چھوت" کے نتیجہ میں اشرف المخلوقات کس طرح ننگِ انسانیت ثابت ہوتا ہے۔ بات صرف اتنی سی ہے کہ جذبات کو قابو میں رکھ کر فطرت سے ہمنوائی قائم کی جائے اور زندگی میں اعتدال پسندی سے کام لیا جائے ورنہ ہر حرکت کا نتیجہ فساد ہوگا۔

انسان کی حرکت کا آغاز دماغ میں خیال یا سوچ سے ہوتا ہے۔ خیال پیدا ہونے کا سبب حِس یا خواہش یا جذبہ ہوتا ہے۔ اگر جذبہ پر عقل جابر نہ ہو تو نتیجہ یقیناً تخریب و فساد ہوگا۔ سو زندگی کو صحت مند رکھنے کے لیے حکمت یہ ہے کہ انسان جذبات کو عقل کے تابع رکھے اور عقل کو علم کی روشنی سے بھرتا رہے۔ اعلیٰ حکمت تو وہی ہے جس کا بیان اُوپر آچکا ہے کہ ایسے ذرائع و اسباب کو پیدا نہ ہونے دیا جائے جو وجۂ فساد ہوں لیکن انسان کا فطرت سے باغی ہونے کے سبب جو صورتِ حال موجود ہے اس کے پیشِ نظر ہمیں مجبوراً "ادنیٰ حکمت" کا سہارا لینا پڑتا ہے۔ اور پھر اس میں یہ دیکھنا اور فیصلہ کرنا لازمی امر ہے کہ "ادنیٰ حکمتوں" میں سب سے اعلیٰ کون سی ہے؟

بیماروں کو تندرست کرنے کے لیے علاج کے کئی طریقے رائج الوقت ہیں جن میں سے ایلوپیتھک طریقۂ علاج نمایاں طور پر حاوی ہے۔ اس کے مقابلے میں ہومیوپیتھک طریقۂ علاج ہے جو رفتہ رفتہ مقبول ہوتا جا رہا ہے لیکن ابھی اس کے حاوی ہونے میں کچھ وقت لگے گا کیونکہ انسان رفتہ رفتہ مادّی دَور سے دَورِ توانائی (روحانی) کی طرف بڑھ رہا ہے۔ تعصب اور تنگ نظری سے بچتے ہوئے دونوں کا علمی اور عملی لحاظ سے تجزیہ کرنا واجب ہے کیونکہ مقصد بحث و تکرار نہیں بلکہ انسانیّت کی بہتری ہے۔

بیمار کو تندرست و توانا کرنے کے لیے چند بنیادی اصولوں پر اگر غور کیا جائے تو ان کی بنا پر یہ فیصلہ کرنا آسان ہوجاتا ہے کہ کون سا طریقۂ علاج جائز اور افضل ہے۔

۱:۔ سب سے پہلا اُصول یہ ہے کہ معالج اپنے فن میں ماہر ہو اور اس کے انداز حکیمانہ ہوں۔ ذوقِ جستجو ہو اور دل ہمدردِ انسانیّت ہو۔

۲۔ معالج کی نگاہ مریض کے "لباس" پر اٹک کر نہ رہ جائے بلکہ اس میں ملبوس جسم کے اندر تلاش و تشخیص مرض کے لیے سرایت کر جائے۔ حکمت کے معنی تجارت نہیں ہے۔

۳۔ مریض پر کم سے کم ضروری اقتصادی بوجھ ڈالا جائے۔

۴۔ ایسا طریقۂ علاج بعید از حکمت ہے جس سے ظاہراً تکلیف رفع ہو جائے لیکن مرض کی جڑیں بدن میں موجود رہیں۔

۵۔ ایک عارضے کو "ظاہراً" رفع کر کے کئی دیگر عوارضات پیدا کر دیے جائیں تو یہ حکمت نہیں ظلم ہے۔

۶۔ انسانوں کے لیے وہی طریقۂ علاج افضل ہے جس میں لطافت اور فن پایا جائے۔ ثقالت اور کرختگی کا طریقہ حیوانوں کے لیے اختیار کیا جا سکتا ہے۔

۷۔ مریض اور اس کے لواحقین کی محض تسلّی کے لیے معالج کو ایسی "شعبدہ بازی" سے کام نہ لینا چاہیے جو مرض کو پیچیدہ اور خطرناک بنا دے

۸۔ یقیناً وہ طریقۂ علاج بہت اعلیٰ ہے جو حتہ الامکان مریض کو عملِ جرّاحی کی اذیّت سے بچائے۔

۹۔ قابلِ ستائش طریقۂ علاج وہ ہے جو حاد یا عارضی امراض کے علاوہ خبیث اور پیچیدہ امراض سے نجات دلائے۔

۱۰۔ اس ایٹمی توانائی کے دَور میں جس میڈیکل سائنس کا دار و مدار "مادے" پر ہے اسے نابود ہو جانا چاہیے۔

ان دس اُصولوں کو مدِ نظر رکھتے ہوئے ایلوپیتھی اور ہومیوپیتھی کا آپس میں مقابلہ کیجیے۔ دونوں طریقوں کے نتائج کا جائزہ لیجیے اور فیصلہ مریضوں پر

چھوڑ دیجیے! یہ دیکھیے کہ کتنے مریضوں کو کس طریقہ سے مکمل تندرستی حاصل ہوئی ہے اور کون سے طریقہ علاج نے ان کے امراض میں پیچیدگیاں پیدا کی ہیں؟ ـــــ کتنے "لاعلاج" مریض کس کے ہاتھوں صحت یاب ہوتے ہیں؟ ـــــ کون سا طریقہ علاج پرانے اور خبیث امراض میں زیادہ کامیاب ثابت ہوا ہے؟ ـــــ کس نے بے شمار مریضوں کو عملِ جراحی کی اذیت اور اس کے بد نتائج سے بچایا ہے؟ ـــــ کس نے لوگوں کو مفلس اور کنگال کیا ہے؟ ـــــ وہ کون ہیں جن کے سبب "قبرستانوں" کی آبادی میں بڑی تیزی سے اضافہ ہو رہا ہے؟ ـــــ کس معالج کو دیکھ کر بچے چیخ اُٹھتے ہیں اور کس کی دوا لینے کے لیے ہنس کر منہ کھول دیتے ہیں؟ اُب دونوں طریقوں کے اصولوں کا جائزہ لیجیے اور انصاف کے ساتھ فیصلہ کیجیے کہ کون سا اُصول اعلیٰ اور فطرت سے معاون ہے۔ایک ہی مثال سے سمجھیں اور فیصلہ کریں۔

ایک شخص ملیریا بخار میں مبتلا ہو جاتا ہے یا یوں کہہ لیجیے کہ ملیریا کا زہر اس میں داخل ہو جاتا ہے۔ جسم کی توانائی قوتِ دفاع بن کر بیدار ہوتی ہے۔ مرض اور توانائی میں "جنگ چھڑ جاتی ہے"۔ بدن لرز جاتا ہے۔ پھر تپ جاتا ہے اور توانائی غالب آکر "زہر آلود دشمن" کو پسینہ کے ذریعہ سے بدن سے خارج کرنے کی کوشش کرتی ہے ـــــ ایلوپیتھی یہ مدد کرتی ہے کہ ملیریا کی زہر کی تاطع اس سے زیادہ زہریلی شے "کونین" دریافت کرکے مریض کے بدن میں داخل کر دیتی ہے۔ "دشمن" مر جاتا ہے لیکن اس سے طاقتور "دشمن" جو بصورت کونین بدن میں داخل کیا گیا تھا وہ موجود رہتا ہے۔ یہ سادہ منطق ہے کہ نئی اور پہلی سے زیادہ طاقت ور زہر جسم کے لیے ملیریا سے

کہیں زیادہ نقصان دہ ثابت ہوگی ــــــــ مشاہدہ ہے کہ مریض کا رنگ زرد پڑ جاتا ہے۔ نظامِ ہاضمہ بگڑ جاتا ہے۔ جگر متاثر ہوتا ہے۔ تلی بڑھ جاتی ہے۔ سر چکرانے لگتا ہے۔ بینائی کمزور ہو جاتی ہے۔ بدن میں ضعف واقع ہو جاتا ہے اور کئی دیگر علامات پیدا ہو جاتی ہیں جن کو رفع کرنے کیلئے ایلوپیتھی مسہلات اور مقویات سے جسم کو مزید "زہروں" سے بھر دیتی ہے اور اس طرح بدنصیب مریض رفتہ رفتہ "دائم المریض" بن جاتا ہے یا خفا ہو کر دینا چھوڑ جاتا ہے! ــــــــ ہومیوپیتھی کیا کرتی ہے؟ ــــــــ حکمت سے کام لے کر اشیاء کا تجزیہ کرتی ہے اور ان کی مادی کیفیت میں زہریلاپن دریافت کر کے ان کی توانائی کا تجرباتی طریق سے جائزہ لیتی ہے اور معلوم کرتی ہے کہ ہر زہریلی شے کی توانائی اس کے زہریلے اثرات کی ضد ہے اور تریاق بھی ہے۔ شے کی توانائی کو محفوظ کر لیتی ہے اور جہاں کہیں اس کے زہریلے اثرات سے پیدا شدہ علامات جیسی مرض کی علامات ظاہر ہوں وہاں اس کی توانائی سے بدن کی توانائی کو مدد دے کر مرض کو مفقود کر دیتی ہے۔ تجربہ نے ثابت کیا کہ "کونین یا سنکونا" مادی مقدار میں ملیریا کی سی علامات پیدا کرتی ہے۔ اس کی توانائی مرض کے خلاف مریض کی توانائی میں مددگار ہوئی اور مریض ملیریا سے نجات پا گیا!

اختصار کے ساتھ ایک مثال سے دلیل پیش کی گئی ہے لیکن وضاحت مطلوب ہے۔

۱:- مرض کو دور کرنے کے دو ہی طریقے ہیں ایک یہ کہ مجوزہ دوا کی مادی قوت مرض کی مادی قوت سے زیادہ ہو تاکہ وہ مرض کی قوت پر غالب

آجائے ــــــــــــ دوسرا طریقہ یہ ہے کہ دوا کی محض توانائی سے مریض کی توانائی کو مدد دے کر مرض کو مفقود کیا جائے۔

یقیناً وہ طریقہ پُر اَز حکمت ہے جس سے مرض بھی رفع ہو جائے اور مریض ہر قسم کے نقصان سے بھی محفوظ رہے۔

۲:۔ جسم قدرتی امراض کو بہ نسبت دوا کے اثرات کو کم قبول کرتا ہے۔ دوسرے الفاظ میں جسم کے اندر قدرتی امراض کے دفاع کی طاقت بہ نسبت دوا کے دفاع کی قوت سے کہیں زیادہ ہے۔

۳:۔ جس کے سبب " دوازدہ " مریضوں کی تعداد قدرتی امراض میں مبتلا ہونے والوں کی تعداد سے کہیں زیادہ ہے۔

۴:۔ جسم کی توانائی کا مرض کے مقابلے کے لیے موجود ہونا فطری اَمر ہے جو وقتِ ضرورت اس کا بیدار ہو کر علامات کے ظاہر کرنے سے ثابت ہے اِس لیے بلاشبہ وہ حکمت صحیح ہے جو مرض کو دُور کرنے کے لیے فطرت سے معاون ہو کر بدن کی توانائی کو مدد دے۔

۵:۔ اور یہ بھی تسلیم شدہ حقیقت ہے کہ مرض کی تشخیص کا آغاز کرنا ہی ناممکن ہے جب تک علامات ظاہر نہ ہوں۔

۶:۔ ایٹمی توانائی کی دریافت سے ثابت ہو چکا ہے کہ مادّے کی حقیقت توانائی ہے۔ یعنی مادّہ بذاتِ خود کوئی شے نہیں ہے اور وہ صرف توانائی کی مشہود کیفیت ہے۔ اگر جوہرِ حیات توانائی ہے تو زندگی کے کسی گوشے میں مادّے کو بنیادی اہمیّت دینا فطرت (سائنس) کے خلاف ہے۔

۷:۔ اس لحاظ سے اگر انسان خود اپنا اور اشیاء کا تجزیہ کر کے حقائق کو تسلیم کر لے اور آئینِ فطرت سے ہمنوا ہو کر اپنی اور اشیاء کی توانائیوں

کو قابو میں لاکر استعمال کرے تو اس کی زندگی کے کسی گوشے میں فساد نہیں ابھر سکتا۔

۸:۔ اس نظریہ کے مطابق زندگی اختیار کرنے کا پہلا نتیجہ یہ ہو گا کہ انسان کی توانائی اس کے قابو میں آجانے کے بعد اس کی جسمانی حرکات بے لگام نہیں ہوں گی جس کے سبب زمین فساد سے آلودہ ہے۔

۹:۔ دوسرا نتیجہ یہ ہو گا کہ اس کی سابقہ غلط کاریوں کے نتائج کو وہ اشیاء کی توانائیوں کو استعمال میں لاکر رفتہ رفتہ معدوم کرتا جائے گا۔

۱۰:۔ ماضی اور حال نے ثابت کر دیا ہے کہ مادّی نظریۂ حیات حقیقت الحیات کے برعکس ہے۔ مادّے کی اہمیت کو بے شک نظر انداز نہیں کیا جا سکتا لیکن یہ ارتقائے حیات کا ذریعہ ہے۔ بذاتِ خود یا محض مادّی ارتقاء اخلاقی اقدار کی پابندیوں سے آزاد رہ کر ہو تو بے مقصد، پُر فساد اور تباہ کُن ہے۔

ہم ان حقائق کی روشنی میں زندگی کا جائزہ اپنے مضمون کے مطابق لیں گے۔

انسان کے اندر عقل اور جذبات کے مابین روزِ ازل سے کش مکش جاری ہے۔ عقل چاہتی ہے کہ جذبات کو قابو میں رکھ کر ان سے مثبت کام لے۔ جذبات چاہتے ہیں کہ وہ آزاد رہ کر منفی رویّہ اختیار کریں۔ یہ ثابت شدہ امر ہے کہ انسان کے ہر فعل کا جذبۂ محرکہ حصولِ لذّت کے سوا اور کچھ نہیں ہوتا۔ (لذّت میں جائز اور ناجائز شامل ہیں) عقل فہم و امتیاز کے سبب ناجائز "لذتوں" کے بد نتائج سے "انسانیت" کو محفوظ رکھنے کے لیے جذبات پر غالب رہنے کی کوشش کرتی ہے۔ لیکن ہم دیکھتے ہیں کہ اکثر طور پر عقل

جذبات کی لونڈی ثابت ہوئی ہے جس کے باعث انسانی زندگی جہنم کا نمونہ بنی رہتی ہے۔

اُم الخبائث جذبۂ حرص و ہوا ہے۔ اس میں تمام منفی جذبات مثلاً حسد، غصّہ، سرکشی اور شہوت وغیرہ سب شامل ہیں۔ انسان پر حرص و ہوا غالب آنے سے اس کی زندگی فساد سے شروع ہوتی ہے اور فساد میں ختم ہو جاتی ہے۔

حرص و ہوا کے تحت کام کرنے والے جذبات میں سے "حرصِ شکم" کو لیجیے۔ بدپرہیزی اور بسیارخوری اسی کا نتیجہ ہیں اور اس نتیجہ کے بد نتائج کا شمار نہیں جو ہماری زندگی کا معمول بن چکے ہیں۔

کیا یہ حکمت انسان کو زیب دیتی ہے کہ وہ حرصِ شکم جیسے حقیر جذبہ سے مغلوب ہو کر بداعتدالی کرے اور بیمار بنا رہے اور دوائیں تلاش و ایجاد کر کے فخر محسوس کرے؟

اسی طرح شہوت (جنسی) میں انسان کی بداعتدالیوں اور ان کے بے شمار سنگین نتائج کا جائزہ لیجیے۔ فطرت نے جذبۂ شہوت محض نسل کشی

ہے وہ ہر مرض کو غالب ہونے کی دعوت دیتی ہے۔ اس کے علاوہ جنسی اخلاط کے سبب آتشک اور سوزاک جیسے موذی امراض ایک دوسرے میں منتقل ہوکر دبار کی صورت میں پھیل جاتے ہیں اور نسلیں تباہ کرتے چلے جاتے ہیں ـــــــــ کیا یہ حکمت ہے کہ اشرف المخلوقات نہایت حقیر اور ادنیٰ لذت حاصل کرنے کے عوض انسانیت کو تباہ کن امراض میں مبتلا کر دے اور پھر ان کی دوائیں تلاش کرتا پھرے؟

اگر ان دو امراضِ خبیثہ، آتشک اور سوزاک کے ساتھ انسان میں "حیوانی عنصر" کے باعث "سورا" کا اضافہ کر دیا جائے تو انسانیت کو ذلت اور بربادیوں سے بچانے کے لیے ہومیوپیتھی کی "حکمت" یہیں سے شروع ہوتی ہے!

ہومیوپیتھک سائنس کی دریافت نے ثابت کیا ہے کہ تمام خبیث پیچیدہ، موروثی اور مزمن (پرانے) امراض کے بنیادی اسباب صرف تین ہیں جن کا اوپر ذکر کیا گیا ہے۔ یعنی (۱) سورا (یہ اصطلاح چنبل یا خارش جیسی علامات سے ماخوذ ہے) (۲) آتشک۔ اور (۳) سائکوسس (یہ اصطلاح سوزاکی مادہ کے لئے ہے)۔

تجربہ سے ثابت ہے کہ ان تین مادوں سے مادی صورت میں دوا دے کر کسی مریض کو نجات نہیں دلائی جاسکتی بلکہ ان سے پیدا شدہ علامات زہریلی ادویات سے محض دب جاتی ہیں اور ان مادوں سے مل کر پیچیدگیوں کا باعث ہوتی ہیں۔ ان مادوں سے انسان کو صرف "توانائی" نجات دلا سکتی ہے اگر اس کے لیے اس کی اپنی توانائی ناکافی ہے تو اسے دوا کی توانائی سے مدد حاصل کر کے نجات مل سکتی ہے!

بدن میں غیر فطری مواد موجود ہو یا کسی صورت داخل ہو جائے تو اس سے نجات دلانے کے لیے جسم میں مزید غیر فطری مواد کو داخل کر دینا منطقی لحاظ سے حکمت نہیں کہلا سکتا۔

فطرت نے جسم کو بیماریوں سے محفوظ رہنے کے لیے توانائی عطا کی ہے اگر بیماریوں کی مدافعت کا ذریعہ مادی لحاظ سے بہتر ہوتا تو فطرت نے یقیناً کوئی مادی شے جسم میں ودیعت کر دی ہوتی۔ دوسری طرف فطرت نے ہر مادی چیز کو توانائی عطا کر رکھی ہے جو اس کی ضد ہے۔ ضد اِس لحاظ سے کہ چیز مادی مقدار میں صحت مند جسم کے اندر جو عوارضات یا علامات پیدا کرتی ہے اس کی توانائی ان کے لیے تریاق ہے۔ مثلاً سنکھیا مادی مقدار میں بدن کو زہر آلود کر کے مختلف علامات پیدا کرتا ہے اور اگر سنکھیا کی توانائی کو (محفوظ کر کے) بدن میں داخل کر دیا جائے تو بدن کی توانائی سے مل کر تریاق ثابت ہوگی اور ہومیوپیتھی مادے کی "ایٹمی توانائی" کو آج سے ایک صدی پہلے دریافت اور محفوظ کر کے ثابت کر چکی ہے کہ زندگی کی حقیقت کا راز توانائی میں پوشیدہ ہے اور اس توانائی سے انسان ہر گوشۂ زندگی میں مفاد اٹھا سکتا ہے۔

اس ضمن میں ہومیوپیتھی کا طریقِ کار یہ ہے کہ ایک شے کو مادی مقدار میں صحت مند جسم کے اندر داخل کر دیا جاتا ہے اور اس سے جو علامات پیدا ہوتی ہیں ان کو ضبطِ تحریر میں لایا جاتا ہے۔ بیماری کی حالت میں جو علامات پیدا یا ظاہر ہوتی ہیں ان سے مطابقت رکھنے والی شے کی مادی مقدار سے پیدا شدہ علامات کا موازنہ کر کے اس شے کی محفوظ کردہ توانائی کو بیمار بدن میں داخل کر دیا جاتا ہے جس سے بیماری مفقود ہو جاتی ہے۔

اسے ایک مثال سے سمجھیں ـــــــــ افیون مادی مقدار میں خشکی، غنودگی، گہری نیند، قبض اور سرد مزاجی وغیرہ جیسی علامات پیدا کرتی ہے مرض کوئی بھی ہو جس مریض میں یہ علامات پائی جائیں گی اس کو افیون کی توانائی یقیناً شفا دے گی۔ اسی اصول کی بنا پر ہومیوپیتھی کو علاج بالمثل کیا جاتا ہے اور یہ قانونِ فطرت کے عین مطابق ہے اس لئے اعلیٰ حکمت ہے۔

آگے بڑھنے سے پہلے "سورا" کا تعارف وضاحت کے ساتھ کر دینا ضروری ہے کیونکہ یہ ہومیوپیتھک سائنس کا محور ہے۔

انسان کے اندر جو غیر مرئی منفی قوت "شیطان" کے نام سے موسوم موجود ہے اس کی تخلیق آگ (آتش) سے ہوئی ہے اور اس قوت کا روزِ ازل سے اکثر طور پر انسان پہ غلبہ ہے جس کے سبب انسانیت سراپا منفی افعال میں ملوث چلی آرہی ہے۔ انسان کے منفی افعال سے جو مرئی (مادی) کیفیت اس کے جسم میں پیدا ہوتی ہے اسے ہومیوپیتھی نے "سورا" کا نام دیا ہے گویا مرئی صورت میں سورا "شیطان" ہے اور اس کا مزاج بھی آتشی ہے۔ اسے چند مثالوں سے سمجھیں۔

انسان کی شہوت کا مزاج آتشی ہے اور سب کو معلوم ہے کہ انسانیت جذبۂ شہوت سے کس قدر مغلوب ہے۔ سو بے شمار شہوانی جذبوں کے اختلاط سے جسم میں جو آتشی کیفیت پیدا ہوتی ہے وہ سورا ہے۔ آتشک اور سوزاک بھی اسی کا نتیجہ ہیں اور ان دو کا مزاج بھی آتشی ہے۔ جب آتشک اور سوزاک یا ان میں سے کوئی ایک سورا کے ساتھ مل جاتا ہے تو نتیجہ انتہائی خطرناک موذی خبیث اور پیچیدہ امراض

ہوتا ہے۔

غصّے کا مزاج آتشی ہے۔ یہ جذبہ بھی "شیطان" کے غالب آنے سے پیدا ہوتا ہے اور اس کے نتیجے میں جس طرح جسم متاثر ہوتا ہے وہ کسی سے پوشیدہ نہیں ہے۔

حسد کی آگ میں جلنے والوں کی جسمانی کیفیات کا تجزیہ کر کے دیکھئے۔

رنج و غم میں جلتی ہوئی مظلوم انسانیت کا جائزہ لیجیے۔ آتشِ انتقام کے نتائج کا شمار کیجیے۔

سوزِ عشق میں جلتے ہوئے مجنونوں کو غور سے دیکھئے۔

یہ سب "شیطان" کی کرشمہ سازیاں ہیں جنھوں نے سورا کی شکل اختیار کر کے انسانیت کو "دائم المریض" بنا دیا ہے!

سورا "شیطان" کی مرئی صورت ہے جو غیر مرئی شیطانی قوت کے غلبہ کے سبب انسان میں پیدا ہوئی اور اس کے مسلسل بد افعال کے باعث یہ صورت بگڑتی چلی گئی اور آج انسان جس قدر اخلاقی پستیوں میں ڈوب چکا ہے اتنا ہی وہ انتہائی پیچیدہ اور خبیث امراض میں مبتلا ہے۔ سرکش انسان کے افعالِ بد میں جنسی شہوت پرستی، خشیات کا استعمال اور غذا میں اعتدال کا فقدان پیش پیش ہیں۔

اب تینوں مادوں سورا، سائیکوسیس اور آتشک کا مجموعی طور پر جائزہ اور تقابلی موازنہ ان کی مخصوص علامات کے مطابق ذہن نشین کریں۔

**سورا:**۔۔۔۔ وہمی اور متلون مزاج۔ اُداس اور سست۔ مردہ

دل مگر ذہنی طور پر بڑا ہوشیار ــــــــ بڑی جلدی غصہ میں آجائے ہسیٹریکل، صحت یابی سے مایوسی، غلیظ اور میلا کچیلا، بال خشک اڑے ہوئے، سر اکثر پسینہ سے شرابور ــــــــ درد شقیقہ کی قسم کے سر درد میں عموماً مبتلا ــــ دوران سر ــــ سرگرمی برداشت نہ کرے ــــ آنکھوں میں جلن، خارش۔ اسی طرح ناک میں جلن، خارش اور خشکی۔ منہ کا ذائقہ سوزشی۔ چہرہ پھیکا زرد۔ بھوک کم پیاس زیادہ۔ میٹھی چٹپٹی بھنی ہوئی اور مصالحہ دار اشیاء کی طرف رغبت۔ نفخ اور نیند کا غلبہ ہوا اور اجابت متعفن۔ پھیپھڑے کمزور۔ معمولی اسباب سے نمونیا ہوجائے اکثر کھانسی موسم سرما میں ہاتھ پاؤں بالعموم ٹھنڈے لیکن ان میں داخلی طور پر جلن کا احساس۔ پاؤں میں بدبو دار پسینہ۔ جلد گرم اور خارش جو عموماً رات کو اور نہانے سے زیادہ ہو۔ پھنسیاں خارش کے ساتھ اور جلن ہو

ے مسلسل رات دن، موسم سرما۔

جلد (بیرونی سطح) اور نزلاوی جھلیاں (اندرونی سطح) متاثر۔

**سائکوسس:۔** ــــــــ ذکاوت حس۔ زود رنج۔ جذباتی۔ فکرمند۔ خوف زدہ۔ خوف مستقبل کا اور تنہائی میں نسیان۔ پراگندہ خیالات ــــــــ بال چمکیلے۔ سر درد عموماً پیشانی یا چوٹی یا سر کی پشت میں۔ آنکھیں گد کریں۔ کان بہیں۔ زکام اکثر اخراج کے ساتھ۔ زبان پھٹی ہوئی۔ چہرہ روغنی چمکیلا۔ بھوک صبح کو ندارد۔ ٹھنڈی اشیاء کی طرف رغبت۔ دودھ اور پھل موافق نہ آئیں۔ ہاضمہ خراب رہے۔ بواسیر کبھی قبض کبھی اسہال۔ پیٹ درد اکثر ہو۔ ہوا کی نالیوں اور پھیپھڑوں میں بلغم۔ دمہ۔ کھانسی۔ مرطوب جگہ اور موسم میں تکالیف بڑھیں۔

مردوں میں جریان اور عورتوں میں سیلان الرحم ـــــ دونوں میں شہوت کا غلبہ ـــــ پسینہ زیادہ تر جسم کے اوپر کے حصے اور اعضائے تناسل پر ـــــ جلد روغنی اور چکنی ـــــ جلدی ابھار چیچک نما ـــــ جلد پر مسّے اور تِل کی اقسام کے گومڑ، ناخن سخت، موٹے اور بھدّے۔

ے طلوعِ آفتاب سے غروبِ آفتاب تک۔

ے مرطوبیت اور مرطوب موسم یا آب و ہوا۔

مغز، حرام مغز اور اعصاب متاثر۔

**سِفلِس:۔** ـــــ کند ذہن۔ ضدی۔ مردہ خودکشی کی حد تک۔ آتش مزاج۔ بداعتماد، کسی پر اعتماد نہ کرے۔ پراگندہ خیالات ـــــ گنجا پن ـــــ سر درد کی شکایت کم ہوتی ہے۔ آشوبِ چشم سے لے کر آنکھ کے زخموں تک کی کیفیات۔ ناک کی ہڈی متاثر۔ ناک سے تعفن آتے گوشہ لب میں شگاف، رال بہے۔ منہ پُر آب رہے۔ منہ میں چھالے اور زخم۔ مسوڑھے خراب اور خون آئے۔ پائیریا۔ نظامِ ہاضمہ بہت کم بگڑتا ہے۔ ہڈیاں اور جوڑ بُری طرح متاثر ہوتے ہیں۔ ہڈیاں بدوضع اور ہڈی کا ناسور۔ گنٹھیا۔ اعضائے تنفس پُر از بلغم۔ ہاتھ پاؤں گرم۔ مردوں میں ورم خصیہ اور عورتوں میں ورمِ رحم۔ پسینہ زیادہ لیکن اس سے تکلیف میں اضافہ۔ جذامی کیفیات بال جھڑیں، ناخن بوسیدہ۔ گلٹیاں اور غدود متورم۔ خبیث قسم کے پھوڑے پھنسیاں

ے غروبِ آفتاب سے طلوعِ آفتاب تک۔

ے موسم گرما۔

ہڈیاں ، غدود ، بال اور ناخن متاثر ہوتے ہیں۔

تینوں مادوں کی مندرجہ بالا خصوصیات کو اچھی طرح ذہن نشین کر لینا چاہیئے تاکہ مریض کی کیفیت معلوم کر کے پرکھا جا سکے کہ وہ کون سے مادے کا شکار ہے یا اس میں دو یا تین مادے مخلوط ہیں۔

ایک حقیقت کو دہرا دینا موزوں ہوگا کہ امراض کے بنیادی اسباب کو مفقود کرنا ہی اعلیٰ حکمت ہے اور اس کی ذمہ داری صرف اطبا پر ہی عائد نہیں ہوتی۔ جب تک افراد اور حکومت کا تعاون حاصل نہ ہو اسباب موجود رہیں گے۔ افرادِ معاشرہ کے کردار کا پاکیزہ ہونا لازمی ہے اور یہ اسی صورت ممکن ہے کہ یا تو افراد خود زندگی کی بداعتدالیوں کے نتائج کا احساس کر کے اپنی روش بدلیں ورنہ یہ حکومت کا فریضہ ہو گا کہ وہ سختی کے ساتھ ہر قسم کی بدی اور ان کے ذرائع کا سدِ باب کرے اور اس کا بھی اہتمام کرے گی کہ کوئی متعدی مرض اگلی نسل میں منتقل نہ ہو ——— دوسرے یہ کہ اگر معاشرہ علمی اور اقتصادی لحاظ سے پسماندہ اور ناہمواریوں کا شکار ہو تو افراد کا معیارِ صحت پست ہو گا اور وہ مختلف امراض کا شکار ہوتے رہیں گے۔ اس لئے یہ بھی ضروری ہے کہ معاشرے میں ایسا معاشی نظام قائم کیا جائے کہ کوئی شخص ضروریاتِ زندگی سے محروم نہ ہو اور ہر شخص کے لئے تعلیم حاصل کرنے کیلئے خاطر خواہ بندوبست کیا جائے۔ حصولِ علم اور تحفّظِ حقوق سے تو انسانیّت کا آغاز ہوتا ہے جس کے بعد اعلیٰ انسانی اقدار کو حاصل کرنے کے واسطے آگے بڑھا جا سکتا ہے اور یہی اعلیٰ حکمت ہے۔ جذبات کی غلامی میں لبضد ہو کر زندگی کا منفی رویّہ اختیار کرتے ہوئے بیماروں اور دواؤں ،

اور ڈاکٹروں اور ہسپتالوں کے انبار مہیا رکھنا بڑی اَدنیٰ حکمت ہے۔

حیاتِ کائنات لا ابتدار سے لا انتہا کی طرف رواں دواں ہے انسان اس کی مشہود شکل ہے جس میں لا محدود قوّتِ غائب پنہاں ہے جو اسے اپنی حقیقت کی طرف لوٹنے کی ترغیب دیتی ہے اور حقیقتِ آدم حُسنِ کامل ہے جس کو حاصل کرنے کے لیے مادّی غلاظتوں سے نجات پاکر جنتی زندگی میں داخل ہونا انسان کا صحیح نصب العین ہے اور ہونا چاہیئے۔

مادّی تخلیق انسان کو ارتقاء پذیر رکھنے کے لیے فطری مزاحمت ہے۔ مادّی ارتقاء مقصود بالذات نہیں ہے بلکہ حصولِ نصب العین کا ذریعہ ہے۔

باب نمبر ــــ ۲

# ہدایات

۱۔ سب سے پہلے مَیں دنیا کے تمام دانشوروں اور سائنس دانوں سے انسانیت کا واسطہ دے کر اپیل کروں گا کہ وہ اپنی جستجو کے ساتھ ساتھ یہ کوشش بھی کریں کہ تمام بنی نوع انسان مل کر کسی ایک مکمل اخلاقی ضابطۂ حیات کو اپنائیں تاکہ زندگی ہر قسم کے فساد سے محفوظ رہے اور مادی ارتقاء کا نتیجہ بھی تعمیری ثابت ہو۔

۲۔ اس کے ساتھ میڈیکل سائنس اور پیشۂ طب سے تعلق رکھنے والوں سے میری التجا ہے کہ وہ ایسی حکمت اختیار کریں اور اسے فروغ دیں جو انسانیت کے لیے ضرر رساں نہ ہو بلکہ اسے تمام عوارضات سے قطعی طور پر نجات دلا دے۔

۳۔ طب کا پیشہ صرف اس کو اختیار کرنے کا حق حاصل ہے جو اس کا ذوق رکھتے ہوتے ماہرِ فن ہو۔ تجارتی نقطۂ نگاہ رکھنے والوں کے لیے یہ پیشہ اختیار کرنا انسانیت پر ظلم کرنے کے مترادف ہے۔

۴۔ طبیب کا مشفق ، ہمدرد ، اور بلند کردار ہونا لازمی ہے۔

۵۔ فزیالوجی ، اناٹومی اور پیتھالوجی کا علم حاصل کرنا ضروری ہے ، جسے یہ معلوم نہیں کہ جسم کی ساخت کیسے اور کس طرح ہے اس کے اعضاء کیا اور کس طرح ہیں اور ان کے افعال کیا ہیں ۔ مرض پیدا ہونے کے اسباب اور نتائج کیا ہیں وہ کیونکر اور کونسی حکمت سے کام لیگا؟

۶:۔ مندرجہ بالا علوم حاصل کرنے کے بعد ہومیوپیتھک طریقۂ علاج اختیار کرنے والے کا پہلا فرض یہ ہے کہ وہ ادویات (میٹریا میڈیکا) کا بڑے غور سے مطالعہ کرے اور جہاں تک ممکن ہو اہم ادویات کے خواص کو ذہن نشین کرے۔ علم الادویہ ہومیوپیتھی کا اہم ترین مضمون ہے۔

۷:۔ مریض کی علامات کو ریکارڈ (لکھ لیا جائے) کر لیا جائے۔

۸:۔ روزمرّہ کے معمول میں عارضی اسباب کو اہمیت دی جائے اور باب "اسباب" کی مدد سے دوا تجویز کی جائے۔

۹:۔ وبائی امراض کی صورت میں مرض کے نام کے زیرِ عنوان مجوزہ ادویات کا مطالعہ کر کے حسب علامات دوا تجویز کی جائے۔

۱۰:۔ مزمن امراض میں ریپرٹری اور میٹریا میڈیکا کی مدد سے دوا تجویز کرنی چاہیئے۔

۱۱:۔ مرض حاد ہو یا مزمن پہلی تجویز بڑے غور و فکر سے ہونی چاہیئے ورنہ پیچیدگی پیدا ہو جائے گی۔

۱۲:۔ دوا کی طاقت (پوٹنسی) مرض کی نوعیّت اور مریض کی جسمانی حالت کے مطابق ہونی چاہیئے۔

۱۳:۔ حاد حالات میں معمولاً دوا کی طاقت ۶ یا ۶ × یا ۱۲ یا ۱۲ × یا ۳۰ یا ۳۰ × موزوں ثابت ہوتی ہے۔

۱۴:۔ مزمن امراض میں دوا کی طاقت ۲۰۰ یا اس سے اونچی کا استعمال کرنا بہتر ہے بشرطیکہ مریض زیادہ نحیف و ناتواں نہ ہو ورنہ ۳۰ طاقت پر اکتفا کرنا چاہیئے۔ ۲۰۰ سے اوپر طاقت کی دوا کا استعمال مکمل تسلی کے بعد کیا جائے۔

۱۵:۔ مجوّزہ دوا کے دہرانے کا مسئلہ نہایت احتیاط طلب ہے۔ معمولی اور عام حالتوں میں دوا کی صرف ایک خوراک دے کر اس کے عمل اور ردِّ عمل کا انتظار کرنا چاہیئے۔ عمل ظاہر ہو تو دوا دہرانے کی ضرورت نہیں اور ردِّ عمل ہو تو بھی دہرانے کی ضرورت نہیں۔

۱۶:۔ حاد مگر شدید حالت میں دوا چند منٹوں سے لے کر چند گھنٹوں کے وقفہ سے دہرائی جا سکتی ہے۔

۱۷:۔ یکے بعد دیگرے مختلف دوائیں دینے کا طریقہ اُصول کے منافی ہے۔

۱۸:۔ مزمن امراض میں اگر پہلی دوا صحیح دی جائے تو بعد میں علامات کی نوعیت بدلنے کے ساتھ ساتھ بدلتی ہوئی دوائیں تسلّی بخش نتائج مرتب کریں گی۔

۱۹:۔ مزمن امراض میں اگر دوا سے علامات میں کمی محسوس ہو لیکن مریض کی عام بدنی یا ذہنی کیفیت بہتر نہ محسوس ہو تو مجوّزہ دوا غلط ہے۔

۲۰:۔ مزمن امراض میں وہ دوا درست ہے جس سے مریض کی عام حالت بہتر محسوس ہو اگرچہ علامات میں نمایاں فرق نظر نہ آئے۔

۲۱:۔ مزمن امراض میں جس دوا سے ردِّ عمل پیدا ہو جائے۔ یعنی علامات میں زیادتی ہو جائے تو وہ دوا صحیح ہے۔

۲۲:۔ ردِّ عمل کے بعد دوا کا دہرانا بعید از حکمت ہے۔

۲۳:۔ ردِّ عمل کے بعد اس وقت تک انتظار کریں جب تک کہ علامات میں کمی واقع نہ ہو جائے یا ان میں تبدیلی پیدا نہ ہو۔

۲۴:۔ علامات میں کمی مسلسل جاری ہو تو مزید دوا کی ضرورت نہیں۔ تبدیلی واقع ہو جاتے تو بمطابق تبدیلی علامات نئی دوا تجویز کی جا سکتی ہے۔

۲۵:۔ دوا کی تجویز تسلی بخش ہونے کے باوجود اس کا اثر بے نتیجہ ہو تو سلفر یا سورنیم حسبِ علامات اور حسبِ حالاتِ مریض کسی طاقت میں دی جاتے۔

۲۶:۔ باوجود صحیح دوا دینے کے اگر مریض کی عام حالت میں بہتری محسوس نہیں ہوتی لیکن علامات میں تخفیف ہوتی ہے تو مریض ناقابلِ علاج ہے یا مجوّزہ دوا غلط ہے۔

۲۷:۔ صحیح دوا دینے سے مریض کی حالت بہتر ہو کر پھر بد تر ہو جاتے تو مرض ناقابلِ علاج ہے۔

۲۸:۔ ناقابلِ علاج مریض کو نفسیاتی طور پر اور عارضی سکون بخش دوا دے کر زندہ رکھنے کا طریقِ کار اختیار کرنا چاہیئے۔

۲۹:۔ مزمن مریض کو تندرست کرنے کے لیے کم از کم دو سال کا عرصہ درکار ہوتا ہے۔ معالج کو چاہیئے کہ مریض اور اس کے لواحقین کے سامنے اس کا انکشاف کرے!

۳۰:۔ جن دواؤں کی جو خصوصی طاقت تجربہ سے مفید ثابت ہوتی ہے وہ دوا کے ساتھ لکھ دی گئی ہے۔ (ورنہ (۱۳) کے مطابق طاقت کا چناؤ کریں)۔

۳۱:۔ مرض کی نوعیت کے مطابق مریض کو پرہیز کی ہدایت کرنا نہایت ضروری ہے۔

۳۲:۔ احتیاط سے تجویز کردہ دوا کا اثر یقیناً عمل یا ردِ عمل کی صورت میں ظاہر ہوتا ہے اگر ایسا نہیں ہوا تو مریض اور دوا کا مزید مطالعہ کیا جائے اور اگر دوا کی تجویز سے معالج مطمئن ہے تو سلفر یا سورینم دی جائے۔

۳۳:۔ بعض اوقات دوا کا عمل یا ردِ عمل اس کی طاقت کم ہونیکی وجہ سے نہیں ہوتا۔ معالج مجوزہ دوا سے مطمئن ہے تو پہلی سے اونچی طاقت میں وہی دوا دینی چاہیئے۔

۳۴:۔ دوائیں تیار کرنے والوں کا فرض ہے کہ معیاری دوائیں فراہم کریں معالج اس کو ذہن میں رکھتے ہوئے دوائیں حاصل کرے۔

۳۵:۔ میرے تجربے میں سیّال دوا (ڈیلیوشن) شوگر میں ملا کر پڑیاں بنا کر دینے کا طریقہ مفید ثابت ہوا ہے۔ (مثلاً سیّال دوا کے آٹھ دس قطرے قریباً بیس گرین شوگر میں ملا کر چار پڑیاں بنائی جائیں۔ اسی نسبت سے پڑیوں کی تعداد میں کمی بیشی کی جا سکتی ہے)۔

۳۶:۔ دوا تجویز کرتے ہوئے ہومیوپیتھی کے تین بنیادی اُصولوں کو فراموش نہ کیا جائے۔ (i) مقام (ii) کیفیات واحساسات (iii) کمی و زیادتی علامات۔

۳۷:۔ مندرجہ بالا اصول عارضی، حاد، شدید اور مزمن امراض میں ایک طرح سے حاوی ہے۔

۳۸:۔ مرض حاد ہو یا مزمن، شدید ہو یا معمولی۔ حکیمانہ طریقہ یہی ہے کہ تمام علامات زیرِ نظر رکھ کر دوا تجویز کی جائے۔ مزمن امراض میں یہ طریقہ اختیار کرنا نہایت لازم ہے اور اس میں کوئی مشکل درپیش

نہیں ہوتی لیکن حاد حالتوں میں اور روزمرہ کے معمول میں اس اصول کی پابندی کو ملحوظ رکھتے ہوئے معالج کا چند اہم اور چیدہ دواؤں کی نمایاں علامات کو ذہن نشین رکھنا ضروری ہے کیونکہ معالج کے لیئے روز مرہ کے معمول میں ہر مریض کے لیے ریپرٹری یا میٹریا میڈیکا کا مطالعہ کر کے ان سے مدد لینا ممکن نہیں ہے۔

۳۹۔ معالج کے لیے پریکٹس کے مختلف طریقے ہیں جن میں سے کسی ایک کو اختیار کرنا واجب ہے۔

(i) روزمرہ کے معمول کا طریقہ اختیار کیا جائے۔ یعنی صرف ان کا علاج کرنے کی ذمہ داری اٹھائے جو حاد، عارضی اور وبائی امراض میں مبتلا ہوں۔ یا

(ii) صرف مزمن امراض کے مریضوں کا معالج بنے۔ یا

(iii) کچھ وقت روزمرہ کے معمول کے لیے وقف کرے اور کچھ وقت مزمن مریضوں کے لیے وقف کرے اور یہ اوقات الگ الگ ہوں۔

۴۰۔ درحقیقت حکمت سودمند اسی صورت ثابت ہوتی ہے کہ معالج مخلص و ماہرِ فن ہو اور مریض بھی تعلیم یافتہ اور سمجھدار ہو۔ دونوں میں سے اگر ایک بھی ایسا نہ ہو تو متوقع نتائج کا برآمد ہونا محض اتفاق ہو گا۔ مثلاً معالج ماہرِ فن نہیں ہے اور مریض بھی جاہل ہے تو ظاہر ہے کہ مرض رفع ہونے کی بجائے پیچیدگی اختیار کرے گا یا مریض کوچ کر جائے گا۔ اگر معالج ماہرِ فن ہے اور مریض جاہل ہے تو معالج کو سخت مشکلوں کا سامنا ہوگا اور زیادہ امکان یہی ہے کہ اس کی انتہائی کوشش کے باوجود مریض شفایاب نہ ہو سکے۔ اور تیسری

صورت میں کوئی تعلیم یافتہ، سمجھدار مریض کسی ایسے معالج کے پاس نہیں جائے گا جو ماہرِ فن نہ ہو۔

میرا اشارہ اپنے ملک کی طرف ہے جہاں کی اسّی فیصد آبادی غیر تعلیم یافتہ ہے اور اس معالج کو ہزار دقتیں درپیش ہیں جو ماہرِ فن ہے لیکن واسطہ جاہل طبقہ سے ہے۔ حالات کی مجبوری میں معالج کے لیئے اس کے سوا کوئی چارہ نہیں کہ وہ جہالت کی تمام ضربیں سہ کر اپنی کوششوں میں کمی نہ آنے دے۔ یہ اس کے واسطے قابلِ تحسین و ستائش ایثار ہوگا جس کا اَجر ضائع نہیں جائے گا۔ وہی کردار اعلیٰ و ارفع ہے جس کے سامنے مقصد اِصلاحِ انسانیت ہو!

۱۴۱:۔ اس کتاب میں ہومیوپیتھی کے بنیادی اصول (۳۶) کو ملحوظ رکھتے ہوئے بالترتیب پیش کیا گیا ہے۔ معالج کی سہولت کے لیے پہلے "اسباب" کا باب درج کر دیا گیا ہے "ریپرٹری" کے باب میں علامات کے لفظ یا الفاظ کو غور سے سمجھا جائے۔ اس طرح مختلف امراض میں دوا تجویز کرنا آسان ہو جائے گا۔ مثلاً لفظ "سیاہ" (بطور علامت کی طرف) سیاہ داغ، سیاہ اخراج (جو جہاں کہیں سے ہو)۔ سیاہ نقطے نظر کے سامنے اڑتے ہوتے سیاہ حلقے اور سیاہ زبان وغیرہ سب منسوب ہیں۔

۱۴۲:۔ مقام ——— ریپرٹری اور کمی و زیادتی — علامات کے ابواب میں جو متعلقہ دوائیں لکھی گئی ہیں ان کو ایک مختصر ریپرٹری کی صورت میں ترتیب دینے کی کوشش کی گئی ہے تاکہ تھوڑے سے وقت میں دوا تلاش کی جا سکے ——— بہت کم تعداد مریضوں کی ایسی باقی رہ جائے گی جن کے لیے معالج کو مفصل ریپرٹری اور میٹریا میڈیکا کا مطالعہ کرنے کی ضرورت

پیش آئے گی اور اس ترتیب میں دواؤں کی درجہ بدرجہ اہمیت کو جو تجربہ سے ثابت شدہ ہے ملحوظ رکھا گیا ہے یعنی سب سے پہلی دوا جو مرض یا علامات کے تحت درج کی گئی ہے مفید ترین پائی گئی ہے۔ دوسری دوا مفید تر اور تیسری مفید ثابت ہوتی ہے۔ ان کے بعد جو دوائیں درج کی گئی ہیں وہ مٹیریا میڈیکا کا مطالعہ کر کے درجہ بدرجہ لکھی گئی ہیں۔ ترتیب غور طلب ہے۔

۴۳:۔ "امراض اور علاج" کے باب میں مرض اور دوا کی علامات کو اس طرح بیان کیا گیا ہے کہ دانشمند معالج تھوڑے سے عرصہ کے تجربہ کے بعد مریض کی علامات سے مرض کی تشخیص بآسانی کر سکے گا گویا پیتھالوجی سے اچھی طرح واقف ہو جائے گا۔

۴۴:۔ جہاں کسی علامت یا مرض کے لیے صرف ایک، ۲دو یا ۳تین دوائیں تجویز کی گئی ہیں وہاں سمجھ لینا چاہیئے کہ یہ دوا یا دوائیں اس مرض یا علامات کے لیے مختص ہیں۔

۴۵:۔ آپس میں متضاد ادویات کی فہرست درج کر دی گئی ہے۔ معالج کو ایک کے بعد دوسری دوا تجویز کرتے ہوئے اس فہرست پہ نگاہ ڈال لینی چاہیئے ورنہ مرض میں اضافہ یا پیچیدگی پیدا ہو جائے گی۔

۴۶:۔ بیک وقت ۲دو دوائیں باری باری دینے کا طریقہ اگرچہ اعلیٰ حکمت نہیں ہے تاہم بعض اوقات یہ ناگزیر ہو جاتا ہے۔

۴۷:۔ تجرباتی طریق سے بایوکیمک ادویات کے استعمال میں ایک نہایت مفید اور اہم نقطہ اخذ ہوا ہے جو درج ذیل ہے اس کے مطابق

مزید غور و فکر اور تجربہ کیا جا سکتا ہے۔

حالتِ مرض کا تین کیفیات میں تقسیم ہونا ثابت ہے۔(i) فعلی بگاڑ یا نقصِ افعال الاعضاء۔ (ii) ورم یا تمام ورمی کیفیات اور (iii) تبدیلیٔ ساخت جس میں نَو ساخت بھی شامل ہے۔ پہلی (i) حالت کیلئے نیٹرم میور، نیٹرم فاس، نیٹرم سلف اور میگ فاس مفید ہیں۔ دوسری (ii) ورمی کیفیات کی حالت میں فیرم فاس، کالی میور، کالی فاس اور کالی سلف مفید ہیں۔ تیسری (iii) حالت کے لیۓ کلکیریا فلور، کلکیریا فاس، کلکیریا سلف اور سلیشیا مفید ہیں۔ ان دواؤں کو حسبِ علامات منفرد یا باری باری یا ملا کر اپنی اپنی حالت میں دیا جا سکتا ہے۔ یہ "نقطہ" معالج کے لیۓ بہت حد تک باعثِ سہولت ہے لیکن قطعی طور پر اس کے سہارے پر علاج کرنا فی الحال ممکن نہیں ہے۔ مستقبل میں اسی اصول کے تحت علاج کرنا عین ممکن ہے معمول بن جائے۔

۴۴۔ طور و طریق جیسا بھی اختیار کیا جائے مریض کی مکمل کیفیت کو اچھی طرح سے معلوم کر کے علامات کے مطابق دوا تجویز کرنا معالج کے لیے لازمی ہے ــــــــ اس میں دوا کو دہرانے اور تبدیلی کرنے کی احتیاط بھی شامل ہے جو نہایت ضروری ہے ورنہ نتائج سُودمند برآمد نہ ہونگے ــــــــ اچھی طرح ذہن نشین کر لیا جائے کہ پہلی تجویز مکمل طور پر تسلّی کے بعد کی جائے۔ پھر اس دوا کی ایک خوراک دے کر اس کے عمل اور ردِّ عمل پر نگاہ رکھی جائے۔ مریض کی حالت بہتر ہونے یا بدتر (دوا کے ردِ عمل کے سبب) ہونے کی صورت میں دوا کو جلدی سے دہرانا لبعید از حکمت ہے تا وقتیکہ بہتری رک جائے یا

علامات بدل جائیں جس کے لیئے حسبِ علامات نئی دوا تجویز کی جائے گی۔

۴۹:۔ مزمن امراض میں موروثی یا خاندانی عوارضات کو خاص طور پر نگاہ میں رکھتے ہوئے تشخیص کر کے دوا تجویز کرنا ضروری ہے۔

۵۰:۔ ذہنی اور مزاجی علامات کو پہلی اہمیّت دی جائے۔

۵۱:۔ بُری عادات میں مبتلا مریض کو ان سے چھٹکارا حاصل کرنے کی سختی کے ساتھ تاکید کی جائے ورنہ علاج بے کار ثابت ہو گا۔

۵۲:۔ غذا اور (جنسی) شہوت کی بے اعتدالیاں اور منشیّات کا استعمال بد عادات میں سرفہرست ہیں۔ ان کے علاوہ حفظانِ صحّت کے جملہ اصول بھی قابلِ توجہ ہیں۔

۵۳:۔ ذکی الحس (حسّاس) مریض کو اونچی طاقت میں دوا دینے سے گریز کرنا چاہیئے۔

۵۴:۔ دوا کو (پاؤڈر یا گولیوں یا ٹکیوں کی صورت میں) منہ میں رکھ کر آہستہ آہستہ گھلنے دینا چاہیئے۔ ایک دم نہ نگلا جائے۔

۵۵:۔ بہت چھوٹے بچے کو دوا تھوڑے سے پانی میں حل کر کے دی جا سکتی ہے اور اسی طرح بے ہوش مریض کو بھی۔

۵۶:۔ دوا کی طاقت ۲۰۰ ایک ہفتہ کے بعد، ۱۰۰۰ دو ہفتہ کے بعد، ۱۰،۰۰۰ ایک ماہ کے بعد اور ایک لاکھ (۱۰۰۰۰۰) تین ماہ کے وقفہ سے دی جائے۔ حالات کے مطابق وقفہ میں کمی بیشی کی جا سکتی ہے۔

۵۷:۔ کسی ہومیوپیتھک دوا کے اثر کو زائل کرنے والی دوا کو پہلی

دوا کی طاقت میں دینا چاہیئے۔

۵۸۔ مریض کو یہ تاکید کی جائے کہ اِس علاج کے دوران میں کوئی ایلوپیتھک یا دیگر دوا ہرگز استعمال نہ کرے۔

۵۹۔ دواؤں کو دھوپ، خوشبو یا بدبو سے بچا کر رکھا جائے۔
(یہ ہدایت معالج، دوا ساز اور مریض کے لیے ایک جیسی ہے)۔

۶۰۔ حکیمانہ کردار یہ ہے کہ نگاہ میں شرم وحیا ہو، دل میں خوفِ خدا ہو اور دماغ زیادہ سے زیادہ دواؤں کی علامات کی یادداشت سے بہرہ ور ہو۔ (عام مستعمل ادویات کی خصوصی علامات آخری باب میں برائے سہولت شاملِ کتاب کر دی گئی ہیں)۔

چند نشانات سامنے آئیں گے ان کی وضاحت ملاحظہ کریں۔ > نشان علامات میں زیادتی کا ہے اور < علامات میں کمی کا ہے۔

(د) دائیں طرف کے لیے اور (ب) بائیں طرف کے لیے ہے۔

× نشان اگر دو علامات کے درمیان ہے تو اس سے مطلب ان علامات کا باری باری ظاہر ہونا ہے۔ اگر دو دواؤں کے درمیان ہے تو ان کو باری سے دینا مقصود ہے۔ + نشان دو دواؤں کے درمیان سے مطلب ہے کہ ان دونوں کو ملا کر بھی دیا جا سکتا ہے۔

باب نمبر ـــــ ۳

# مقام اور ادویات

**ذہن** ۔ (ذہنی علامات) ـــــ بیلاڈونا ۔ ہائوسائمس ۔ سٹرامونیم ۔ لیکیسس ۔ لائیکوپوڈیم ۔ اگنیشیا ۔ فاسفورک ایسڈ ۔ فاسفورس ۔ پلساٹلا ۔ نکس وامیکا ۔ آورم ۔ ہیلی بورس ۔ اوپیم ۔ سیپیا ۔ ویراٹرم البم ۔ سلفر ۔ پلاٹینا ۔ ایکونائٹ ۔ آرسینیکم البم ۔ کیموملا ۔ نیٹرم کارب ۔ اناکارڈیم ۔ کینبس ۔

**سر** ۔ (دماغ) بیلاڈونا ۔ سلیشیا ۔ نیٹرم میور ۔ گلونائنم ۔ لیکیسس ۔ لائیکوپوڈیم ۔ نکس وامیکا ۔ پلساٹلا ۔ فاسفورس ۔ برائیونیا ۔ جلسیمم ۔ زنکم ۔ سیپیا ۔ سپائجیلیا ۔ سینگوینریا ۔ چائنا ۔ سلفر ۔ کلکیریا کارب ۔ کاربو ویج ۔

ـــــ پیشانی ـــــ بیلاڈونا ۔ نکس وامیکا ۔

ـــــ کنپٹیاں ـــــ چائنا ۔ بیلاڈونا ۔

ـــــ چوٹی ـــــ ویراٹرم البم ۔ سلفر ۔ رینیکولس ایس ۔

ـــــ پشت (گدی) ـــــ جلسیمم ۔ سلیشیا ۔ سمسی فیوگا ۔

ـــــ دائیں طرف ـــــ سینگوینریا ۔ بیلاڈونا ۔ اگنیشیا ۔

ـــــ بائیں طرف ـــــ سپائجیلیا ۔ لیکیسس ۔

ـــــ کے بال ـــــ نیٹرم میور ۔ فلورک ایسڈ ۔ فاسفورک ایسڈ

**بینائی** :ـ ـــــ بیلاڈونا ۔ نیٹرم میور ۔ سلفر ۔ جلسیمم ۔ فاسوسٹگما

للیم۔ سیلیشیا۔ ہائوسائمس۔ سٹرامونیم۔ فاسفورس۔ روٹا۔ پلساٹلا۔ سایکلامن
آورم۔ کونیم۔ سیپیا۔ نکس وامیکا۔

---

**کان:**۔۔۔۔۔ فیرم فاس۔ پلساٹلا۔ مرکسال۔ سلیشیا۔ بیلاڈونا
سلفر۔ کلکیریا کارب۔ گریفائٹس۔ سورنیم۔ ٹیلوریم۔ آورم۔ کیمو ملا۔ ہیپر
پٹرولیم۔ فاسفورس۔ پکرک ایسڈ۔ لائیکوپوڈیم۔

---

**سماعت:**۔۔۔۔۔ مرک ڈلسیس۔ بیلاڈونا۔ سلفر۔ کلکیریا کارب
لائیکوپوڈیم۔ سلیشیا۔ نائیٹرک ایسڈ۔ پلساٹلا۔ کونیم۔ آورم۔ فاسفورس۔
فاسفورک ایسڈ۔ چنن سلف۔ سائیکوٹا۔ پٹرولیم۔ اوپیم۔ لیڈم۔ سیپیا
سیکیل۔

---

**ناک:**۔۔۔۔۔ کالی بائیکرومم۔ پلساٹلا۔ سلیشیا۔ ہیپر۔
آورم۔ انہیلونیم۔ سلفر۔ نائیٹرک ایسڈ۔ نیٹرم میور۔ مرکسال۔ لائیکو
پوڈیم۔ کالی آیوڈئیم۔ آرسینکم البم۔ کلکیریا کارب۔ نکس وامیکا۔ فاسفورس
گریفائٹس۔ ہائیڈراسٹس۔ اکونائٹ۔ آیوڈیم۔ الیومینا۔ آئسکولس۔
مرک آیوڈائڈ۔ سپائجیلیا۔

---

**سونگھنے کی قوت:**۔۔۔۔۔ بیلاڈونا۔ سلفر۔ کلکیریا کارب۔ لائیکوپوڈیم
نکس وامیکا۔ فاسفورس۔ پلساٹلا۔ سیپیا۔ سلیشیا۔ کالچیکم۔ نیٹرم میور
آورم۔ گریفائٹس۔ ہیپر۔

---

**چہرہ:۔**___اینٹیم کروڈ۔ نکس وامیکا۔ سلفر۔ رہسٹاکس۔ بیلاڈونا۔ ایپس۔ مرکسال۔ میگ فاس۔ کاسٹیکم۔ چائنا۔ فیرم۔ لائیکوپوڈیم ہائوسائمس۔ سٹرامونیم۔ ویراٹرم البم۔ برائیونیا۔ اوپیم۔ آرسنیکم البم۔ تھوجا کیموملا۔

---

**دانت:۔** مرکسال۔ سٹیفس۔ کریوزوٹ۔ کیموملا۔ پلساٹلا۔ سیپیا۔ اکوناآئٹ۔ کلکیرفاس۔ سلیشیا۔ سلفر۔ کلکیریا کارب۔ کاسٹیکم لیکیسیس رہٹاکس۔ اینٹیم کروڈ۔ میزیریم۔ بیلاڈونا۔ کافیا۔ سپائجیلیا۔ نکس وامیکا چائنا۔ پوڈوفائلم۔ برائیونیا۔

---

**مسوڑھے:۔**___مرکسال۔ بیلاڈونا۔ سٹیفس۔ کاربوویج۔ ہیپر سیپیا۔ سفلینم۔ سلیشیا۔ بوریکس۔ نکس وامیکا۔ کریوزوٹ۔ سلفر۔

---

**تالو:۔**___نکس وامیکا۔ مرکسال۔ آورم فاسفورس بیلاڈونا۔

---

**زبان:۔**___بیلاڈونا۔ مرکسال۔ پلمبم۔ پلساٹلا۔ فاسفورس نکس وامیکا۔ ایلڈ میور۔ ہائوسائمس۔

---

**ھونٹ:۔**___سیپیا۔ ایرم ٹرف۔ نیٹرم میور۔ سلفر سلیشیا۔ رہٹاکس۔ آرسنیکم البم۔ برائیونیا۔

**منہ :-** ________ مرکسال ۔ بوریکس ۔ ایرم ٹرف ۔ آرجنٹم نائیٹریکم ۔ نائیٹرک ایسڈ ۔ سلفر ۔ فریکیریا ۔ مرک کار ۔

---

**حلق :-** ________ بیلاڈونا ۔ مرکسال ۔ ہیپر ۔ بارآئیٹا ۔ لیکیسس ۔ فائٹولکا ۔ ایپس ۔ لائیکوپوڈیم ۔ مرک آیوڈائڈ ۔ سلفر ۔ لیک کنینم ۔ کاسٹیکم ۔ پلساٹلا ۔ فاسفورس ۔ جیلسیمیم ۔ نکس وامیکا ۔ مرک سایانیٹم ۔ رہسٹاکس ۔ مرک کار

---

**کوّا :-** ________ ایپس ۔ مرکسال ۔ مرک کار ۔ فائیٹولکا ۔ کالی بائیکرومم ۔ الیومن ۔

---

**ذائقہ :-** ________ پلساٹلا ۔ سلفر ۔ نیٹرم میور ۔

---

**حلقوم** (غذا کی نالی) ________ نکس وامیکا ۔ جیلی ڈونیم ۔ فاسفورس ۔ بیلاڈونا ۔ آرسینیکم البم ۔ برائیونیا ۔ رہسٹاکس ۔ سلفر ۔

---

**معدہ :-** ________ آرجنٹم نائیٹریکم ۔ نکس وامیکا ۔ کلکیریا کارب لائیکوپوڈیم ۔ پلساٹلا ۔ فاسفورس ۔ آرسینیکم البم ۔ چائنا ۔ اپی کاک ۔ کاربوویج سیپیا ۔ لبستھ ۔

---

**آنتیں** (پیٹ) ________ کالوسنتی ۔ ڈائیوسکوریا ۔ لائیکوپوڈیم ۔ کروٹن چائنا ۔ کاربوویج ۔ آرسنیکم البم ۔ نکس وامیکا ۔ اپی کاک ۔ لیکیسس ۔ سلفر ۔

ویراٹرم البم۔ سلیشیا۔ سیپیا۔ آتھوزا۔ آرجنٹم نائیٹریکم۔ برائیونیا۔ کلکریا کارب
بپٹیشیا۔ رہسٹاکس۔ پلساٹلا۔ کالی کارب۔ کالی باٹیکرومم۔ ایلو۔

---

**جگر:۔** ________ چیلیڈونیم۔ کارڈوس۔ بربیرس۔ لائیکو
پوڈیم۔ فاسفورس۔ مرکسال۔ کالی میور۔ نکس وامیکا۔ کالی کارب۔ نیٹرم سلف
پوڈوفائلم۔ چائنا۔

---

**تلی (طحال):۔** ________ سیانوتھس۔ نیٹرم میور۔ نیٹرم سلف۔
سلفر۔ کاربوویج۔ چائنا۔

---

**مقعد** (رودہ مستقیم) ________ نکس وامیکا۔ سلفر۔ آئسکولس۔ کولنسونیا۔
ایلو۔ ایسڈ میور۔ نائیٹرک ایسڈ۔ پوڈوفائلم۔ ہمامیلس۔ اگنیشیا۔ تھوجا۔ گریفائیٹس
پیونیا۔ سیپیا۔ فاسفورس۔ کالی کارب۔ کاربوویج۔ رہٹانیا۔ لیکیسس
لائیکوپوڈیم۔ مرکری کار۔ سٹرونشیا۔

---

**پیرینیم** (مقعد اور فوطے کا درمیانی حصّہ) ________ ایلومینا۔ سائیکلامن
کاربواین۔ سلفر۔ اگنس۔ کاربوویج۔

---

**پراسٹیٹ** (غدہ مذی) ________ سیبل سر۔ تھوجا۔ کونیم۔ پلساٹلا۔
سٹیفس۔ سیلینم۔ بارائیٹا۔ لائیکوپوڈیم۔ فاسفورس۔ سیپیا۔ چائنا۔
ڈجی ٹیلس۔

---

**گردے:**۔ ــــــــ کنتھرس۔ پلساٹلا۔ بربیرس۔ لائیکوپوڈیم
ایپس۔ آرسینیکم البم۔ مرکسال۔ مرک کار۔ نکس وامیکا۔ کاسٹیکم۔ ٹیریبنتھینا
ٹیبکم۔ ادسیمم کینم۔ بھوجا۔ کینبس سٹائیوا۔

---

**یوریٹرز** (گردے کی نالیاں) ــــــــ کنتھیرس۔ ایپس۔
لائیکوپوڈیم۔ بربیرس۔ بیلاڈونا۔ اوسیمم۔ سارسپرلا۔ پولیگون۔
سیپیا۔

---

**مثانہ:** ــــــــ کنتھرس۔ سارسپرلا۔ پلساٹلا۔ ڈلکامارا۔
روٹا۔ سلفر۔ کاسٹیکم۔ لائیکوپوڈیم۔ ہائوسائمس۔ نکس وامیکا۔ مرک کار۔

---

**ذکر** (عضوِ تناسل مرداں) ــــــــ بھوجا۔ مرکسال۔ کلیمیٹس
ڈلکامارا۔ کینبس۔ نائیٹرک ایسڈ۔ آرنیکا۔ آرجنٹم میٹیلکم۔

---

**خصیے:**۔ ــــــــ پلساٹلا۔ آورم۔ کلیمیٹس۔ سپانجیا۔ رہٹاکس
مرکسال۔ سیپیا۔ کونیم۔ نکس ادمیکا۔ آئیوڈم۔

---

**فوطے:**۔ ــــــــ کروٹن۔ پٹرولیم۔ سلفر۔ رہٹاکس۔ آرنیکا

---

**رحم:**۔ ــــــــ پلساٹلا۔ سیپیا۔ سیکیل کار۔ سبائنا۔ کالی
کارب۔ بیلاڈونا۔ پلاٹینا۔ کیمولا۔ میڈورینم۔ مرکسال۔ آورم میورنیٹرونیٹم

**خصیۃ الرحم:۔** تھوجا۔ لیکیسس۔ ایپس لائیکوپوڈیم۔ پلساٹلا۔ للیم۔ بیلاڈونا۔ کنتھرس۔ گوآئیکم۔

---

**ویجائنا (شرمگاہ):۔** سیپیا۔ مرکسال۔ سلفر۔ کلکیریا کارب۔ لائیکوپوڈیم۔ پلساٹلا۔ کالی کارب۔ ریڈیم۔ ابرا۔

---

**پستان:۔** فائٹولکا۔ کونیم۔ بیلاڈونا۔ برائیونیا۔ سلیشیا۔ لیک کنینم۔ آیوڈم۔ فاسفورس۔ ہائیڈراسٹس۔ کاربواین۔ کیمو ملا۔

---

**نرخرہ:۔** فاسفورس۔ سپانجیا۔ لیکیسس۔ کاسٹیکم بیلاڈونا۔ آیوڈم۔ پلساٹلا۔ رپومکس۔ برومیم۔ اکوناٹ۔ ہیپر۔ نکس وامیکا۔ کالی بائیکروم۔ سٹینم۔ سلفر۔ ہینگنم۔ ڈروسرا۔ ایلیم سیپیا۔

---

**قصبۃ الریہ (ہوا کی نالیاں):۔** انٹیم ٹارٹ، فاسفورس اکوناٹ۔ برائیونیا۔ اپی کاک۔ کالی بائیکرومم۔ لائیکوپوڈیم۔ ڈلکامارا۔ کالی کارب۔

---

**پھیپھڑے:۔** فاسفورس۔ کلکیریا کارب۔ آرسنیکم البم۔ انٹیم ٹارٹ۔ برائیونیا۔ کالی کارب۔ پلساٹلا۔ آیوڈم۔ اپی کاک۔ سلا سنیگا۔ سٹینم۔ سلفر۔ سنگوینریا۔ لائیکوپوڈیم۔ جیلی ڈونیم۔ اکوناٹ۔ اوپیم۔

فیرناس ۔ رہسٹاکس ۔ سیپا ئجیلیا ۔ رینکولس بی ۔ آرنیکا ۔

---

قلب و دوانِ خون :۔ ـــــــ کر یٹےگس ۔ کیکٹس ۔ سپائجیلیا ۔ للیم ۔ فاسفورس ۔ پلساٹلا ۔ ڈجی ٹیلس ۔ لائیکوپس ۔ لیکیسس ۔ کالی کارب فیرم فاس ۔ بیلاڈونا ۔ کالمیا ۔ نیٹرم میور ۔ ناجا ۔ ویراٹرم البم ۔ ویراٹرم ویر ۔ کاربو ویج ۔ برائیونیا ۔ آرسنیکم البم ۔ اکونائٹ ۔ آیوڈم ۔ سلفر ۔ سپائجیا ۔ چائنا ۔ سیپیا ۔ گلونائنم ۔ بوفو ۔

---

گردن :۔ ـــــــ بارائیٹا ۔ فائٹولکا ۔ برائیونیا ۔ سمسی فیوگا ۔ لیکیسس سلیشیا ۔ نکس وامیکا ۔ کلکیریا کارب ۔ ٹیوبرکیولینم ۔ للیم ۔ اوسموڈیم ۔

---

چھاتی :۔ ـــــــ کالمیا ۔ برائیونیا ۔ سلفر ۔ کلکیریا کارب ۔ لائیکوپوڈیم ۔ لیکیسس ۔ رینونکولس ۔ سمسی فیوگا ۔

ـــــ دائیں طرف ـــــ برائیونیا ۔ کالی کارب ۔ لائیکوپوڈیم ۔ بیلاڈونا ۔

ـــــ بائیں طرف ـــــ فاسفورس ۔ ٹیوبرکیولینم ۔ نکس وامیکا ۔ سلفر ۔

---

کمر (ریڑھ) ـــــــ سمسی فیوگا ۔ رہسٹاکس ۔ سلیشیا ۔ فاسفورس کلکیریا کارب ۔ کالی کارب ۔ پکرک ایسڈ ۔ ہائپیریکم ۔ نیٹرم میور ۔ نیٹرم سلف ۔ سلفر ۔ زنکم ۔ جلیسیمیم ۔ اگاریکس ۔ آورم ۔ بیلاڈونا ۔ سیپیا ۔ سیکیل کار ۔ کاکولس لیکیسس ۔ فاسفورک ایسڈ ۔ جیلی ڈونیم ۔ ویریلولنیم ۔ نکس وامیکا ۔ روٹا ۔ کاسٹیکم کلکیریا فاس ۔ کلکیریا فلور ۔

**ھپ (کولہے) :۔** ـــــــــ گریفائٹس ۔ سلفر۔

---

**بازو :۔** ـــــــــ رہسٹاکس ۔ سیلیشیا ۔ کاسٹیکم ۔ سلفر ۔ کلکیریا کارب ۔ لائیکوپوڈیم ۔ فاسفورس ۔ پلساٹلا ۔ نکس وامیکا ۔ فیرم ۔ ایلومنیم میور ۔ مرکسال سیپیا ۔ بیلاڈونا ۔ آرسنیکم البم ۔ کالی کارب ۔ کاکولس ۔

---

**ٹانگیں :۔** ـــــــــ رہسٹاکس ۔ کاسٹیکم ۔ سیلیشیا ۔ سلفر ۔ کلکیریا کارب ۔ لائیکوپوڈیم ۔ پلساٹلا ۔ لیڈم ۔ آرسنیکم البم ۔ ایلومینا ۔ کالی کارب ۔ لیکیسس گریفائٹس ۔ بیلاڈونا ۔ سیپیا ۔ مرکسال ۔ نائیٹرک ایسڈ ۔ زنکم ۔

---

**ران :۔** ـــــــــ مرکسال ۔ نیٹرم میور ۔ رہسٹاکس ۔

**پنڈلی :۔** ـــــــــ نکس وامیکا ۔ کیوپرم ۔

---

**جوڑ :۔** ـــــــــ کاسٹیکم ۔ برائیونیا ۔ رہسٹاکس ۔ مرکسال ۔ سلفر ۔ سیلیشیا ۔ پلساٹلا ۔ فائٹولکا ۔ کلکیریا کارب ۔ کیموملا ۔ سباٹنا ۔ بنزوک ایسڈ ۔ آرنیکا ۔ لیتھیم کارب ۔ لیڈم ۔ روٹا ۔ گوائکم ۔ کاسٹیکم ۔ ڈلکامارا ۔ لائیکوپوڈیم ۔ بیلاڈونا ۔ کالمیا ۔

---

**کندھوں کے جوڑ :۔** ـــــــــ فیرم ۔ سینگوینیریا ۔ سلفر ۔ میڈورینم ۔

---

کہنیاں:۔ ـــــــ کاسٹیکم۔ سلفر۔

کلائیاں:۔ ـــــــ رُوٹا۔ بنزوئک ایسڈ۔

انگلیوں کے جوڑ:۔ ـــــــ کالوفائلم۔

کولہوں (کولہا) کے جوڑ:۔ ـــــــ کاسٹیکم۔

گھٹنے:۔ ـــــــ سلفر۔ سلیشیا۔

ٹخنے:۔ ـــــــ لیڈم۔

پنجے کے جوڑ:۔ ـــــــ زنکم۔

ہاتھ:۔ ـــــــ سلفر۔ کلکیریا کارب۔ کالی میور۔

ہاتھ کی پشت:۔ ـــــــ بُوِسٹا۔

ہتھیلی:۔ ـــــــ نیٹرم کارب۔

پاؤں کے تلوے:۔ ـــــــ ٹیریکسیکم۔

**جوڑوں کے خم** (اندرون): ـــــــــ سورینم۔ سیلینیم۔ سیپیا۔ ہیپر۔

**سکیپولا** (کندھے، پشت): ـــــــــ میڈورینم۔ چیلیڈونیم۔

(دایاں) چینوپوڈیم۔ (بایاں)۔

**غدو**: ـــــــــ بارائیٹا۔ کلکیریا کارب۔ مرکسال۔ پلسا ٹلا۔ فائٹولکا۔ لیکیسس۔ لائیکوپوڈیم۔ بیلاڈونا۔ فاسفورس۔ آیوڈم۔ کونیم۔ ہیپر۔

**عضلات**: ـــــــــ میکروٹینم۔ سمسی فیوگا۔

**بال**: ـــــــــ نیٹرم میور۔ فاسفورک ایسڈ۔ فلورک ایسڈ۔ تھوجا۔

**جلد**: ـــــــــ سلفر۔ رہسٹاکس۔ مرکسال۔ آرسنیکم البم۔ پٹرولیم۔ کلکیریا کارب۔ ہیپر۔ گریفائٹس۔ نائیٹرک ایسڈ۔ سیپیا۔ لائیکوپوڈیم۔ ریڈیم۔ ایکسرے۔ انتھراسینم۔ توسٹا۔

**ھڈیاں**: ـــــــــ کلکیریا فاس۔ سلیشیا۔ فاسفورک ایسڈ۔ فاس فورس۔ ایسافوٹائیڈا۔ آورم۔ مرکسال۔ نائیٹرک ایسڈ۔ روٹا۔ سمفائیٹم۔ کلکیریا فلور کلکیریا کارب۔ فلورک ایسڈ۔ سلفر۔ کالی آیوڈئیم۔ میزیریم۔ لائیکوپوڈیم۔ تھوجا۔

**دائیں طرف**: ـــــــــ بیلاڈونا۔ لائیکوپوڈیم۔ کلکیریا کارب۔ نکس وامیکا

چیلی ڈونیم ۔ کالوسنتھ ۔ ایپس ۔ ٹیرنٹولا ۔ آئرس درسس ۔ جلسیمیم ۔ سیپشیا ۔ پلساٹلا ۔ برائیونیا ۔ کنیترس ۔ سینگویزیا ۔ ریومیکس ۔

---

بائیں طرف :۔ ——— لیکسس ۔ سلفر ۔ سیپیا ۔ الیسافوٹا ئیڈا ۔ رہسٹاکس ۔ میزیریم ۔ فاسفورس ۔ سپائجیلیا ۔ سٹینم ۔ یوفوربیم ۔ سائنا ۔ ریلیم ۔ تھوجا ۔ سِلا کلکیریا فلور ۔ کلیمیٹس ۔

---

باب نمبر ــــ ۴

# اسباب علامات

اضطراب :- ــــــــــ سمسی نیوگا۔ لائیکوپوڈیم ۔

انڈا :- ــــــــــ کاربوو یج ۔

اخراج منی ــــ احتلام ــــ سٹیفس

امتحان :- ــــــــــ انا کارڈیم

آگ کی حرارت :- ــــــــــ گلونائنم ۔ کاربوو یج ۔

آئس کریم :- ــــــــــ پلساٹلا ۔

انفلوئنزا :- ــــــــــ سکوٹل ۔

آیوڈین :- ــــــــــ آرسنیکم البم ۔

افیون ــــــــــ ویراٹرم البم

آلو:۔ ــــــــــ الیومینا۔

---

آڑو:۔ ــــــــــ سورنیم۔

---

ادویات (ایلوپیتھک ودیگر) ــــــــــ نکس وامیکا۔ نیٹرم میور۔

---

آتشک دبادیا گیا:۔ ــــــــــ مرکسال۔ کالی آئوڈیٹم۔ سفلینم۔

---

بدپرہیزی:۔ ــــــــــ ڈالیوسکوریا۔

---

بسیارخوری:۔ ــــــــــ اینٹیم کروڈ۔

---

بچوں کا دانت نکالنا:۔ ــــــــــ کلکیریا فاس۔ کلکیریا کارب۔ کیموملا۔ بیلاڈونا۔

---

بجلی کا جھٹکا:۔ ــــــــــ مارفیا۔

---

بڑھاپا:۔ ــــــــــ بارائیٹا۔ کونیم۔ لیکیسس۔

---

بواسیر کا خون رک جائے:۔ ــــــــــ لائیکوپوڈیم۔ لیکیسس۔

---

بلندی :۔ ــــــــــــ کوکا۔

بلندی پر چڑھنا :۔ ــــــــــــ کلکیریا فاس۔

برف :۔ ــــــــــــ آرسنیکم البم۔

بوسیدہ (گندی غذا) ــــــــــــ کاربو۔ ویج۔

پیاز :۔ ــــــــــــ پلساٹلا۔ تھوجا۔

پیسٹری :۔ ــــــــــــ پلساٹلا۔

پارہ :۔ ــــــــــــ ہیپر۔ آورم۔

پہاڑ پر چڑھنا :۔ ــــــــــــ آرسنیکم البم۔

پسینہ رکا ہوا :۔ ــــــــــــ رسٹاکس۔ سلیشیا۔

پسینہ پاؤں کا دب جائے۔ ــــــــــــ سلیشیا۔

پھل ــــــــــــ آرسنیکم البم۔

تمباکو ________ آرجنٹم نائیٹریکم۔

ترٗبوز ________ زنجیبرس۔

تعفن ________ کریوزوٹ۔

تقریر کرنا ________ ایرم ٹرف۔

جلدی اُبھار دبا دیا گیا ________ سلفر۔ زنکم۔ سفلینم۔

جنسی بے راہروی ________ فاسفورک ایسڈ۔ نیٹرم میور۔ اگنس۔

جوش ________ اکونائٹ۔

جنسی شہوت کو دبا لینا ________ کونیم۔

جلق (مشت زنی) ________ فاسفورک ایسڈ۔ آرجنٹم مٹیلیکم

جماع کی کثرت ________ نیٹرم میور۔ فاسفورک ایسڈ۔

جدائی ________ فاسفورک ایسڈ۔ کیپسیکم۔ اگنیشیا۔

چاٹے۔ ——— تھوجا۔ چاَنا۔

چٹپٹی اشیاء۔ ——— فاسفورس

چٹنی۔ ——— بیلاڈونا۔

چھپاکی دب جائے۔ ——— ارٹیکا

چمک۔ ——— اکونائٹ۔

خوشی ——— کافیا۔

خوف۔ ——— ادہیم۔

خون کا اخراج۔ ——— چاَنا۔

خفگی۔ ——— آودم۔

دھول۔ ——— پوتھوس۔ اپی کاک۔

دُودھ۔ ——— کلکیریا کارب۔

ذہنی مشقت ________ بیٹو برکیولینم۔ آرجنٹم نائیٹریکم۔

روٹی ________ برائیونیا۔

روزہ ۔ بھوک ________ ڈالیوسکوریا۔

رطوبات کا اخراج ________ نیٹرم میور۔ فاسفورک ایسڈ۔

رنج وغم ________ اگنیشیا۔ فاسفورک ایسڈ۔ نیٹرم میور۔

سرد غذا ________ لاکیسکولپوڈیم

سرد مشروبات ________ رہسٹاکس۔ فیرم۔

سوڈا واٹر ________ سیلینیم۔

سنگترہ مالٹا وغیرہ ________ فاسفورک ایسڈ۔

سفر ________ پکرک ایسڈ۔ کانیا۔

ساز۔ گانا ________ امبرا۔

سست عادات ـــــــ نکس وامیکا۔

سفر سمندری ـــــــ کاکولس

سوزاک دبا دیا گیا ـــــــ نیٹرم سلف ۔ تھوجا ۔ میڈورینم ۔

سواری ـــــــ بوریکس ۔

سردی خشک ـــــــ اکونائٹ ۔ آرسینیکم البم ۔ ھیپر ۔

سردی مرطوب ـــــــ ڈلکامارا، رہسٹاکس، کلکیریا کارب، نکس وامیکا

سینما ۔ ٹیلی ویژن ـــــــ آرنیکا ۔

سبزی ـــــــ آرسینیکم البم ۔

شلجم ـــــــ لاسیکولوڈیم ۔

شوروغل ـــــــ بیلاڈونا ۔

شہد ـــــــ نیٹرم کارب ۔

صابن ——— نیٹرم کارب۔

کان بہنا بند ہو جائے۔ ——— زنکم

کونین ——— نیٹرم میور۔ آرسنیکم البم۔

کپڑے وغیرہ دھونا ——— رھسٹاکس۔ فاسفورس۔

کہر ——— اگاریکس۔

کوئلے کی گیس ——— اوپیم

کافی ——— کیموملا

کھیرا یا ککڑی ——— ایلیم سیپا۔

گندگی ——— سلفر۔ سورینم

گرمی ——— نیٹرم کارب۔ سیلینم۔ گلونائن۔

گرم غذا ——— پلساٹلا۔ نیٹرم سلف۔

گوبھی ———— پٹرولیم۔

گاجر ———— لائیکوپوڈیم۔

منشیات ———— نکس وامیکا۔ نیٹرم میور۔

میٹھا ———— نیٹرم فاس۔ آرجنٹم نائیٹرکیم

مرچ ———— سائنا۔

مرغن غذا ———— پلساٹلا۔

مایوسی ———— اگنیشیا۔ فاسفورک ایسڈ۔

موچ ———— رھسٹاکس۔

موسم سرما ———— اکونائٹ۔ رھسٹاکس۔ ہیپر۔ آرم آرسنیکم البم۔ سورینم۔ پٹرولیم۔

موسم گرما ———— کالی بائیکرومم۔ اینٹیم کروڈ نیٹرم میور۔ پوڈوفائلم۔ لیکیسس۔ کالچیکم۔ فلورک ایسڈ۔

موسمِ خزاں ________ ڈلکامارا۔ رھسٹاکس۔ مرکسال۔

موسمِ بہار ________ لیکیسس۔ جیلسیمیم۔ کلکیریا فاس۔

موسمِ برسات ________ ڈلکامارا۔ رھسٹاکس۔ نیٹرم سلف۔

موسمِ کی تبدیلی ________ سورینم۔ سلیشیا۔ کلکیریا سلف۔ نیٹرم سلف۔

مشقّت جسمانی ________ رھسٹاکس۔

مشقّت دماغی ________ آرجنٹم نائیٹریکم۔ ٹیوبرکیولینم۔

مشقّت بینائی ________ رُوٹا۔

مجامعت ________ نیٹرم میور۔ کلکیریا کارب۔

مرطوبیّت ________ ڈلکامارا۔ نیٹرم سلف۔

مکھن ________ پلساٹلا۔

مچھلی ________ پلساٹلا۔

## وہم

بدنصیب ہونے کا ________ چائنا۔

دولتمند ہونے کا ________ سلفر۔

بیوی کی بے وفائی کا ________ ھائوسائمس۔ سٹرامونیم

ہونٹ۔ ________ خون بہے ________ لیکیسس۔ ایرم ٹرف

________ نیلے ________ سیپو نجیا۔ کاربوویج۔ لیکیسس۔

________ پھٹے ہوئے ________ سیپیا۔ کلکیریا فاس۔
میوریاٹک ایسڈ۔

________ خشک ________ نکس موسکاٹا۔ تھائیرائڈ ینم۔

________ پر دانے ________ نیٹرم میور۔

________ پر زبان پھیرے ________ پلساٹلا۔ سائیکلامن۔

________ پر چھلکے اتریں ________ نیٹرم کارب۔
نائیٹرک ایسڈ۔

________ نوچے ________ ایرم ٹرف۔

________ کے زخم ________ بوریکس۔

## ہونٹ

________ کا سرطان _____ کونیم۔ سلیشیا۔ سیپیا۔

________ پھڑکے ______ وائپرا۔

________ متورم ______ بیلاڈونا۔ ایپس۔ ہیپر۔

ہڈیاں کمزور ______ کلکیر یا فاس۔

ہڈیاں ٹیڑھی ______ کلکیر یا فاس

ہڈیوں میں درد ______ یوپے ٹوریم پرف۔ فاسفورس۔

ہڈی کی ضرب ______ رُوٹا۔

ہڈی ٹوٹ جائے ______ سمفامیٹم۔ کلکیر یا فاس۔

ہڈی خورہ (بوسیدگی) ______ سلیشیا۔ آودم۔

ہڈی کا سرطان ______ فاسفورس۔ آودم آیوڈیٹم۔ سمفائیٹم۔

ہڈی بڑھ جائے ______ کلکیریا فلور۔ سلیشیا۔ فاسفورس۔

ہڈی بھربھری ______ سلیشیا۔

ہیضہ ______ ویراٹرم البم۔

ہڈیاں تمام بڑھ جائیں (ایکرومیگیلی) ــــــــ تھائیرائڈینم۔
کلکیریا فلور۔

ہڈی کا ورم ــــــــ مرکسال۔ کالی آیوڈیٹم۔ رُوٹا۔ سلیشیا۔

ہچکی ــــــــ نکس وامیکا۔ کالچیکم۔ رھٹانیا۔

ہنسنا مسلسل۔ بلاوجہ ــــــــ کروکس۔

## ہاتھ

ــــــــ کمزوری ــــــــ زنکم۔

ــــــــ درد ــــــــ رُوٹا۔

ــــــــ جلدی اُبھار۔ پشت پر ــــــــ بوِسٹا۔

ــــــــ خارش ــــــــ ریڈیم۔ بوِسٹا۔

ــــــــ جلد اُترے ــــــــ نیٹرم کارب۔

ــــــــ مہاسے ــــــــ کالی میور۔ تھوجا۔

ــــــــ سو جائیں۔ خدر ــــــــ کلکیریا فاس۔
نیٹرم میور۔ پلاٹینا۔

ــــــــ ہتھیلی پر اُبھار۔ پھنسیاں ــــــــ کالی سلف۔ سیپیا۔

## ہاتھ

ٹھنڈے ـــــــ کاربو ویج ۔ کالی میور۔ کلکیریا کارب۔

فالج ـــــــ کاسٹیکم

کڑل پڑیں ـــــــ کیوپرم

پسینہ ہتھیلی میں ـــــــ فلورک ایسڈ۔ سلفر۔

پکرک ایسڈ۔ کلکیریا کارب۔ ناجا۔

پھٹے ہوئے ـــــــ نیٹرم کارب۔ پیٹرولیم۔

کلکیریا کارب۔

جوڑ ـــــــ کالو فائلم۔

گرم ـــــــ سیپیا۔

کانپیں ـــــــ ٹیرنٹولا۔ کالی فاس۔ اگاریکس۔

ہاجکنز ڈیزیز۔ لمفیڈینوما ـــــــ آرسینکم آیوڈ میٹم۔

آیوڈم۔ فاسفورس۔

ہپ جائنٹ ڈیزیز۔ داءالحرقفہ۔ مرض سرین ـــــــ

کالی کارب۔ فاسفورس۔

ہرپیز۔ نملہ۔ کلوترا ـــــــ ویریولینم ۔ رھسٹاکس ۔ میزیریم

ہرنیا۔ فتق ۔قیلہ ـــــــ سلیشیا۔

ـــــــ بچوں میں ـــــــ کلکیریا کارب ۔ سلیشیا۔
نائیٹرک ایسڈ ۔ بورکس ۔

ـــــــ دائیں طرف ـــــــ سورنیم ۔ لائیکوپوڈیم ۔ کاکولس ۔

ـــــــ بائیں طرف ـــــــ گریفائٹس ۔ ایلیم سیپا ۔ نکس وامیکا ۔

ـــــــ کا درد ـــــــ نکس وامیکا ۔

ہسیٹریا ـــــــ موسکس ۔ اگنیشیا ۔

ہل ڈائریا ۔ اسہال پہاڑی ـــــــ آرسینکم البم ۔ کوکا ۔

ہیموفیلیا ـــــــ رقت الدم جریانی ـــــــ فاسفورس ۔

یادداشت کمزور ۔ نسیان ـــــــ اناکارڈیم ۔ زنکم ۔

یرقان ۔ جانڈس ـــــــ کالی میور ۔ نیٹرم سلف ۔ ڈولیکس ۔
بچاؔنا ۔ پوڈوفائلم ۔ مرکسال ۔

یرقان سمّی ـــــــ ٹرونیل ۔

یرقان سُدّی ـــــــ کالی میور ۔

**یرقان بلغمی** ــــــــــ ڈولیکس ۔ کالی میور ۔

**یرقان وبائی ۔ ویلز ڈیزیز** ــــــــــ نیٹرم سلف ۔ فاسفورس ۔
کالی فاس ۔ چیلیڈونیم ۔ کالی سائیٹریکم ۔

**یرقان نومولود کا ۔ اکٹیریس نیوناٹورم** ــــــــــ لوپولس ۔
کیمو ملا ۔

**یاز ۔ فرامبریزیا ۔ توثہ** ــــــــــ مرک نائٹ ۔ جٹروفا ۔

**یوریتھر دریا ۔ دُو دُورِودی** ــــــــــ کلکیریا فاس ۔

**یوریمیا ۔ سمیّت بَول ۔ پیشاب کا زہر** ــــــــــ ایمونیم کارب ۔
کیو پرم آرس ۔ ہارفیا ۔

باب نمبر ــــــ ۷

# تقابلی تجزیہ

## ذہنی امراض (نفسیات)

**بیلاڈونا** ــــــــ تند و تیز مزاجی ۔ مارنے کاٹنے کو پڑے ۔ کپڑے پھاڑے ۔ گالیاں بکے ۔ شور مچائے ۔ توڑ پھوڑ کرے ۔ ہذیان میں یہ دوا سرِفہرست ہے اگر مندرجہ بالا علامات موجود ہوں ۔ مریض بعض اوقات کُتے کی طرح بھونکتا ہے اور کاٹتا ہے (کنھیرس) ۔

---

**ھائو سائمس** ــــــــ عریانی اس دوا کی نمایاں علامت ہے ۔ کپڑے اُتارنے اور ننگا ہونے کی طرف رجحان ۔ گفتگو میں کوئی شرم و حیاء ملحوظ نہ ہو ۔ تمام حرکتوں سے بے حیائی کا اظہار ــــــ بستر کو اور فضا میں نوچے ــــــ جنونِ شہوت (جنسی) ــــــ حسد ، خوف اور ناکام عِشق وغیرہ کے بداثرات کے لئے مفید ہے ۔

---

**سٹرامونیم** ــــــــ وہم اور خوف اس دوا کی بنیادی علامت ہے ۔ خیالی چوہے ، سانپ اور دیگر جانور دکھائی دیں جن سے خوف پیدا ہو ۔ بہت زیادہ باتیں کرے جو اکثر بے معنی ہوں ــــــ جنونی ــــــ کبھی مذہبی جنون کبھی بلاوجہ ہنسے کبھی بھاگ نکلے کبھی

شیطان کا روپ دھار لے۔ کبھی جنون شہوت کا ہو۔ علامات بدلتی رہتی ہوں۔ کبھی خوش و خرم اور کبھی غصہ سے لبریز۔ کبھی احساس برتری کبھی کمتری کا احساس۔ رونق اور روشنی پسند (سیپیا۔ آرسینک —— تنہائی پسند —— اگنیشیا۔ پلساٹلا)۔

## ویراٹرم البم

—— مذہبی جنون بنیادی علامت ہے۔ پرستش میں ہمہ وقت مصروف اور نجات سے مایوس۔ ہر وقت سوچ میں ڈوبا ہوا۔ کسی پر اعتماد نہ ہو۔ مریض جسمانی طور پر بالعموم نحیف ہوتا ہے اور بدن پر (خاص طور پر پیشانی پہ) ٹھنڈا پسینہ رہتا ہے۔ ایک طرف شہوت کا غلبہ ہوتا ہے اُدھر مذہبی جنون ہوتا ہے اور دونوں جذبات کے مابین کشمکش کی بنا پر مریض بڑی اذیت میں مبتلا رہتا ہے۔

## سلفر

—— فلسفیانہ مزاج۔ مالیخولیا اور مذہبی جنون نجات سے مایوس ہر وقت دعائیں مانگتا رہے —— پھٹے پرانے لباس پہن کر سمجھے کہ اس نے بڑا قیمتی لباس پہن رکھا ہے۔ سر پہ کاغذ کا تاج پہن کر خود کو شاہ و شہزادہ تصور کرے۔ کبھی خود کو مطلق العنان ہستی سمجھے۔ کبھی پیغمبر اور کبھی خدا بن بیٹھے۔

## آورم میٹیلکم

—— مغموم، اُداس، بے اعتماد زندگی سے بیزار خودکشی کی طرف رغبت کی حد تک۔ کبھی کبھی خودکشی کی کوشش بھی کرتا ہے۔ مغموم اُداسی کی علامت پلساٹلا (رونے کی طرف

رغبت) میں بھی پائی جاتی ہے۔ آورم میٹیلیکم اور مذکورہ ادویات مالیخولیا کے لئے حسبِ مزاج مفید ثابت ہیں۔

---

**اگنیشیا** ——— یہ عورتوں کے لئے مالیخولیا کی عام دوا ہے (مردوں کے لئے عام دوا نکس وامیکا)۔ مغموم اور اداس، آنسو بہائے۔ خاموشی اختیار کرلے۔ ہسٹیریا کے دورے ہوں۔ مختلف جذبات اور واقعات کے اثرات کے سبب پیدا شدہ مالیخولیاوی و دیگر علامات۔ سچ مچ کے صدمہ کے علاوہ تصوّراتی رنج وغم کے اثرات (مزمن ——— فاسفورک ایسڈ)۔ جدائی کا غم (فاسفورک ایسڈ)۔ سرد آہیں بھرے اور روئے۔ (رونے کی طرف رغبت مدقوق مریض میں ——— سٹینم)۔ ہسیٹریا (اختناق الرحم) کے لئے خاص دوا ہے۔ (غشی کے دوران میں ——— موسکس) مزاج کا تجزیہ اس طرح ہوگا۔

چڑچڑا، جھگڑالو، کینہ ور، تنقید یا مخالف بات ناقابلِ برداشت

نکس وامیکا ——— مذہبی جنونیا ——— ویراٹرم البم اور سلفر۔

مغرور ——— پلاٹینا ——— حلیم الطبع اور نازک مزاج ——— پلسٹلا اور اگنیشیا۔

بے شرم و بے حیا ——— ھائوسائمس ——— مغموم اور اداس ——— سمسی فیوگا اور نیٹرم میور۔ ——— زندگی سے بیزار، خودکشی کی طرف رغبت۔

آورم ——— حاسد ——— ایپس اور لیکیسس ——— بدمزاج ———

کیمومِلا اور نکس وامیکا ——— خناس ——— کیمومِلا، لائیکوپوڈیم

شکی مزاج ——— ھائوسائمس ——— خوش مزاج ——— کروکس، کانیا۔

تندوتیز مزاج ——— بیلاڈونا ——— باتونی ——— سٹرامونیم۔

وہمی :۔ سیلیشیا ۔ ظالم :۔ سلفیلیئم ، کالی آیوڈیٹم

## سر ۔ (دماغ)

**بیلاڈونا** ۔ سر کے امراض کے لئے یہ سب سے پہلی دوا ہے جو ذہن میں آتی ہے ۔ سر میں شدید درد بوجہ اجتماعِ خون چہرہ تمتمایا ہوا اور درد اختلاجی (گلاو نائیٹنم) ۔ درد لیٹنے نہیں دیتا ۔ مریض کو اٹھ کر بیٹھنا پڑتا ہے ۔ روشنی ، ہوا ، شور یا دھمک برداشت نہیں ہوتی ۔ دماغ کے پردوں میں سوزش ، سردرد اور بخار (مینجائٹس) کے لئے سب سے پہلی دوا ہے ۔ مریض غنودگی میں پڑا چونکتا ہے اور چیخ اٹھتا ہے گردن توڑ بخار کے آغاز میں چونکہ علامات مرض اور اس کی دوا کی ایک جیسی ہوتی ہے اس لئے ایسی حالت میں نہایت مفید ہے ۔ سر میں پانی (ہائیڈروکیفیلس) کی حاد اور شدید حالت میں جبکہ بخار ساتھ ہوتا ہے نہایت سودمند ثابت ہوا ہے ۔ سر میں پانی کا مرض پرانا ہو تو پہلے سلفر ۲۰۰ دیا جائے اور پھر دو ہفتہ کے وقفہ سے کلکیریا کارب ۲۰۰ دیا جائے اور پھر دو ہفتہ کے وقفہ سے سلیشیا دینے سے نہایت تسلی بخش نتائج مرتب ہوں گے ۔

---

**جلسیمیم** ۔ سردرد کا آغاز بینائی ماند پڑ جانے سے اور سر کی پشت اور گدی سے اٹھتا ہے (اینٹرس ، کالی بائیکرومم) ۔ اور سر میں پھیلتا ہوا آنکھ (عموماً دائیں طرف) میں آ کر ٹھہر جاتا ہے (سینگوینیریا)

درد کے ساتھ بعض اوقات چکر آتے ہیں۔ سو جانے اور کھل کر پیشاب آنے سے درد ٹھیک ہو جاتا ہے۔ تمباکو نوشی کے سبب سر درد کے لئے بھی مفید ہے۔ درد گدی اور سر کی پشت میں مقیم ہو تو پھر بھی یہی دوا افضل ہے۔
(کاکولس بھی جس میں دورانِ سر متلی اور قے ہمراہ ہوتے ہیں۔ درد کے سوا ایسے دورانِ سر میں جب متلی اور قے ساتھ ہو تو پھر بھی یہی دوا مفید ہے)
حرکت سے سر درد بڑھے تو برائیونیا مفید ہے۔

---

**نکس وامیکا**۔۔۔۔۔۔۔۔ چونکہ سر درد کی شکایت بالعموم مختلف بداعتدالیوں کے سبب ہوتی ہے اس لئے اس کی اہمیت کو نظر انداز نہیں کیا جاسکتا۔ مثلاً شراب نوشی، تمباکو نوشی، کافی کا استعمال، بد پرہیزی غذائیں، قبض وغیرہ۔ عیاش لوگوں کے عادی سر درد بھی اسی زمرہ میں شامل ہے۔ اس دوا کا سر درد اکثر صبح کے وقت زیادہ ہوتا ہے غالباً رات کی رنگینیاں وجہ ہوتی ہے۔ ویسے بھی اس دوا کی علامات میں صبح کے وقت زیادتی مخصوص ہے۔۔۔۔۔۔ خرابیٔ ہاضمہ کے باعث سر درد کے لئے پلساٹلا بھی مفید ہے اگر اس کی عام علامات موجود ہوں۔ درد میں ٹھنڈک سے کمی پلساٹلا کی علامت ہے۔۔۔ بسیار خوری سر درد کا سبب ہو تو اینٹیم کروڈ۔

---

**سینگونیریا**۔۔۔۔۔۔۔ دائیں طرف کے دردِ شقیقہ کے لئے سب سے بہتر دوا ہے۔ درد صبح کے وقت شروع ہوتا ہے اور دوپہر کو تیز ہو کر پچھلے پہر کم ہو کر شام کو ختم ہو جاتا ہے۔ درد سر کی پشت یا

گدی سے اٹھتا ہے اور دائیں آنکھ کے اوپر یا کنپٹی میں ٹھہر جاتا ہے۔
دردِ شقیقہ اگر بائیں طرف ہو تو سپائجیلیا دوا ہے جس کا درد بھی صبح
شروع ہوکر شام کو ختم ہوجاتا ہے ــــــــ صفراوی سردرد کے لئے
آئیرس ورس دوا ہے جو دورے کی صورت میں ہوتا ہے اور کسی ایک
طرف (عموماً دائیں طرف) کنپٹی یا آنکھ پر ٹھہر کر شدت اختیار کرتا اور
قے ہوجانے سے ٹھیک ہو جاتا ہے۔

---

**کونیم** ــــــــ دورانِ سر کے لئے اوّلین دوا ہے۔
بیٹھ کر اٹھنے یا سیڑھیاں چڑھتے یا بستر میں پہلو بدلنے سے چکر آتے ہیں۔
بڑھاپے میں دورانِ سر کے لئے نہایت مفید ہے (امبرا، آئیوڈم)۔
کمی خون کے باعث چکر آئیں تو فیرم ــــــــ بہتے پانی کو دیکھنے
سے ــــــــ برومائن۔ حرکت کرنے سے ــــــــ برائیونیا ــــــــ متلی
اور قے ہمراہ ہو ــــــــ کاکولس۔ عصبی دورانِ سر ــــــــ فاسفورس
مینائرز ڈیزیز کے سبب دورانِ سر کے لئے تھیریڈین، نیٹرم سیلی
سائیلیکم۔ دورانِ سر فالج کا پیش خیمہ تشخیص ہو تو رسٹاکس یا
کاسٹیکم دیں۔ سر کی طرف اجتماعِ خون کے سبب ــــــــ بیلاڈونا۔

**زنکم** ــــــــ ضعفِ دماغ کے لئے سرِفہرست
ہے۔ اس کی مخصوص علامت سر کو اِدھر اُدھر مارنا ہے اور اگر یہ علامت
موجود ہو تو دماغ کی ورمی کیفیات اور سر میں پانی جیسے امراض میں بھی
مفید ثابت ہوگی۔ ضعفِ دماغ کے لیے انا کارڈیم اس وقت مفید

ہے جبکہ مریض کی یادداشت بہت کمزور ہو (نسیان ہو)۔ عام دماغی کمزوری کے لئے کالی فاس، فاسفورک ایسڈ اور نیٹرم میور مفید ہیں۔
—مریض ٹکریں مارے یا سر کو پیٹے تو ٹیوبرکیولینم اور سفلینم قابلِ اعتماد ہیں۔

---

**سلیشیا** ——— پرانے سر درد کے لئے اکثر مفید ثابت ہوا ہے۔ اس کا مقام بالعموم سر کی پشت ہوتا ہے جہاں سے درد اٹھ کر سر میں پھیل جاتا ہے۔ درد کو سر لپیٹنے (گرم رکھنے) سے آرام آتا ہے۔ مقام سر کی چوٹی ہو تو جیلسیمینم، سلفر، سمسی نیو گا۔ اور فاسفورک ایسڈ مفید ہے ——— کنپٹیاں مقام ہو تو سلیشیا۔ نکس وامیکا۔ بیکیسس اور بیلاڈونا ——— پیشانی مقام ہو تو سلفر ——— (مقام کوئی بھی ہو دوا کی خصوصی اور مزاجی علامات کو مدِ نظر رکھنا ضروری ہے) ——— سر میں ٹھنڈک کا احساس ہو تو ویراٹرم البم اور سیپیا مفید ہیں۔ جلن کے احساس کے لئے سلفر——گریفائیٹس۔

---

# منہ

**بوریکس** ——— منہ کی سوزش کے لئے سب سے اوّل دوا ہے۔ منہ خشک اور گرم ہوتا ہے۔ بدبو آتی ہے زخم بن جاتے ہیں جن سے خون نکلتا ہے۔ بعض اوقات یہ سوزش حلق تک چلی

جاتی ہے۔

**مرکسال** ــــــــــ منہ کی عام سوزش جس میں رالیں بہتی ہیں۔ زخم بن جاتے ہیں لیکن زخموں سے خون نہیں بہتا۔ البتہ مسوڑھے متاثر ہوں تو ان سے خون بہتا ہے۔ آتشکی سوزش اور زخموں کے لئے مرکوری بہتر دوا ہے۔

**نائیٹرک ایسڈ** ــــــــــ اگر پارہ کے استعمال کے سبب منہ آجائے اور زخم بن جائیں جن سے خون بہے تو یہ دوا مختص ہے۔ اس کی علامات مرکسال سے ملتی جلتی ہیں جس مریض کو مرکسال سے آرام نہ آئے اس کے لئے ضروری دوا ہے ــــــ عام منہ کی سوزش میں اگر زبان پر سفید تہ جمی ہو اور ابھاریا زخموں کے منہ بھی سفید ہوں تو کالی میور بہت اچھا اثر کرتی ہے۔ مختلف موذی امراض میں اگر منہ میں خبیث قسم کے زخم بن جائیں اور ضعف و نقاہت نمایاں ہو تو آرسینکم البم دینی چاہیئے ــــــــ

کالی میور کی طرح عام منہ کی سوزش میں کالی کلور اور کیپسیکم بھی مفید ہے ــــــــ منہ میں سے پانی زیادہ بہے تو نیٹرم میور بھی مفید دوا ہے ــــــ منہ کے آکلہ (کینکرم اورس) کے لئے مرکوری کار اور آرسینکم البم مفید ہیں ــــــــ ہونٹ پھٹے ہوتے ہوں یا ان پر پھنسیاں یا آبلے نکل آئیں تو نیٹرم میور مفید ہے۔ بالائی ہونٹ سوج جاتے تو ہیپر اور

نچلا سوج جائے تو سیپیا مفید ہیں۔ دونوں ورم کر جائیں تو ایپس اور بیلاڈونا ——— ہونٹ کے سرطان کے لئے سیپیا، لائیکو پوڈیم آرسینکم البم، اور کلیمیٹس کو بہتر ہیں ——— یا چھبیں پک جائیں یا ان میں شگاف آجائے تو کنڈورانگو یا ایرم ٹرف مفید ہیں ——— عام طور پر موسم سرما میں یا ویسے ہونٹ خشک رہتے ہوں تو آرسینکم البم یا نیٹرم میور دی جائے۔

# دانت اور مسوڑھے

## مرکسال

مرکسال ——— اوّلین دوا ہے۔ دانتوں میں درد بوسیدگی مسوڑھے خراب جن سے خون بہے، پائیریا، تعفن یہ عام علامات اس میں شامل ہیں۔ پائیریا کے لئے اس دوا کے بعد سفلینم دینی چاہیئے تاکہ آرام مکمل اور مستقل ہو۔

مرکسال دانت درد کے لئے عام مستعمل ہے لیکن ہر قسم کے دانت درد کے واسطے کیموملا ۳۰ کی صرف ایک خوراک اکثر جادو کا اثر دکھاتی ہے اگرچہ دانتوں کے امراض کی یہ دوا نہیں ہے۔

مرکسال کا دانت درد بوسیدہ دانت میں ہونے کے علاوہ سارے جبڑے کو بھی ہوتا ہے۔ گرمائش سے بڑھتا ہے (پلساٹلا ——— ٹھنڈک سے > سپائجیلیا۔ سلیشیا)۔

## کلکیریا فاس

کلکیریا فاس ——— ان بچوں کے لئے مفید

ہے جو دانت نکالنے میں دیر کر رہے ہوں اور چلنا بھی دیر سے سیکھیں بوسیدگی ہو تو بڑی تیزی سے ، بچوں یا بڑوں میں ، بچوں کے پہلے دانت سیاہ ، بدنما اور بوسیدہ ہوں تو کریوزوٹ بہتر دوا ہے ــــــــ

دانت ہلتے ہوں جڑیں کمزور ہوں سیلیشیا دوا ہے ۔ دانت کے ناسور کے لئے بھی سیلیشیا ہی کامیاب دوا ہے ۔ جن بچوں کو سوتے ہوئے سر پہ پسینہ آئے اُن کی تمام تکالیف کی واحد دوا کلکیریا کارب ہے ۔ ایسے بچوں میں اگر جلدی اُبھار اور خارش موجود ہو تو پہلے سلفر ۲۰۰ دی جائے اور دو ہفتہ کے وقفہ سے کلکیریا کارب ۲۰۰ دینے سے تندرستی و توانائی کے ساتھ پرورش پائیں گے ۔

سٹیفس ــــــــ دانتوں یا مسوڑھوں کی بوسیدگی کے لئے مفید دوا ہے ۔ دانتوں کی بوسیدگی (کیڑا لگنا) اُوپر سے ہو تو سٹیفس اور مرکسال دو مخصوص دوائیں ہیں ۔ بوسیدگی جڑیں ہو تو تھوجا سلیشیا ، میزیریم ، مرکسال اور سفلینم حسبِ علامات و مزاج مریض ــــــــ

دانت کمزور ہوں اور بِلا بوسیدگی ہلنے لگیں یا بھربھرے ہو جائیں تو سلیشیا اور کلکیریا فلور شافی ہیں ــــــــ

دانت میلے یا سیاہ یا بدرنگ ہوں تو کریوزوٹ ، مرکسال اور سٹیفس تمام دواؤں سے افضل ہیں ــــــــ دانت نکلوانے کے بعد اگر خون رک نہ رہا ہو یا درد ہو تو آرنیکا اور ہایپریکم مفید ہیں ۔

# زبان

**مرکسال** ــــــ ورمِ زبان، سوزش (زبان پک جانے) اور زخموں کے لئے سرفہرست ہے۔ اگر زبان کسی گرم شے سے جھلس جائے تو کنتھیرس دوا ہے ــــــ زبان کی عام سوزش کے لئے اوکسالک ایسڈ مفید ہے ــــــ صرف جلن یا درد کے لئے آرسینکم البم اور الیومن بہتر ہیں ــــــ خشک شگاف پیدا ہو جائیں تو بیلا ڈونا۔ شگاف سے خون بہے تو آرم ٹرف۔ درمیان میں سیدھا ایک شگاف رھس وینانیٹا ــــــ زبان کے سرطان کے لئے کالی سایانیٹڈ بہترین دوا ہے ــــــ رینولا کے لئے تھوجا مرکسال اور کلکیریا کارب بالترتیب درجہ کے لحاظ سے مفید ہیں۔

زبان کے فالج کے لئے کاسٹیکم سب سے بہتر دوا ہے۔

## زبان کی سطح بالکل صاف اور سرخ ہو ــــــ آرسینکم البم

ــــــ پر نقشے سے بنیں ہوں ــــــ ٹیریکسیکم۔

ــــــ الیچی کے چھلکے کی طرح ــــــ بسیلینم۔ فریگیریا۔

ــــــ پر سفید تہ ــــــ اینٹیم کروڈ۔ کالی میور

ــــــ پر سفید تہ کناروں پر درمیان میں سرخ ــــــ کاسٹیکم۔

ــــــ پر زرد تہ ــــــ نیٹرم فاس۔ نکس وامیکا۔ پلساٹلا۔

زبان کی سطح بالکل صاف اور سرخ ہو ______ آرسینکم البم۔

______ پر غلیظ سبزی مائل صفراوی تہ ______ نیٹرم سلف ۔ سلفر۔

______ پر سیلگوں تہ ______ جمنو کلیڈس۔

______ پر سیاہی مائل تہ ______ فاسفورس۔

______ پر سے چھلکے (جلد کے) اتریں ______ ٹیو بکسیکم۔

## آنکھیں

**یوفریشیا** ______ آشوبِ چشم (آنکھ دُکھنا یا آنکھ کی سوزش) کے لئے یہ دوا سب سے پہلے ذہن میں آتی ہے۔ سرخی سوجن، خراش دار اخراج اور مصنوعی روشنی برداشت نہ ہونا اس کی خاص علامات ہیں۔ بینائی میں دھندلا پن آجاتا ہے پپوٹے سوج جاتے ہیں اور روہے (ککرے) بن جاتے ہیں۔ پڑھنے لکھنے سے آنکھوں میں دکھن ہوتی ہے (ردِ ٹا) ______ (روہے مزمن : ______ تھوجا)۔
آشوبِ چشم کے لئے آرجنٹم نائیٹریکم بھی مفید ہے۔

**فیرم فاس** ______ ورمی کیفیات میں پہلی دوا ہے۔ اجتماعِ خون، سرخ، جلن اور درد (بیلاڈونا۔ اگر علامات میں شدت زیادہ پائی جائے)۔

**کالی میور** ـــــــــــــ جب مواد پیدا ہو جائے۔ گِد سفید بن جائے (مرکسال اگر ان علامات میں شدّت ہو)۔

**کالی سلف** ـــــــــــــ مواد زرد ہو جائے۔ پلکیں چپک جائیں۔ زخم بن جائیں اور مواد پیپ کی صورت اختیار کرے (ھیپر کلکیریا سلف ، پلساٹلا کا مواد بھی پیپ نما گاڑھا ہوتا ہے لیکن آنکھوں کو ٹھنڈک سے سکون ملتا ہے اور ھیپر میں ٹھنڈک سے تکلیف بڑھتی ہے)۔ زخم مندمل نہ ہو رہا ہو تو سلیشیا اور کالی بائیکروم بہتر ہیں۔ آتشکی زخم کے لئے مرک کار نہایت اعلیٰ دوا ہے۔

**پلساٹلا** ـــــــــــــ آشوبِ چشم میں حسبِ علامات مندرجہ بالا مفید ہونے کے علاوہ گوہنجی (بدرُکی) کی واحد دوا ہے (مزمن، گوہنجیاں نکلنے کی عادت: ـــــــــ ھیپر) اگر گوہنجی نکل کر سخت ہو جائے اور رسولی کی شکل اختیار کرے یا ویسے چھپر پر رسولی بن جائے تو سٹیفس دوا ہے۔ آنکھوں کی پرانی سوزشی تکالیف میں سلفر ۲۰۰، کلکیریا کارب ۲۰۰، لائیکوپوڈیم ۲۰۰، بالترتیب لمبے وقفہ سے دکھا جائیں تو خاطر خواہ نتائج برآمد ہوں گے۔

**سلیشیا** ـــــــــــــ آئرس یا قارنیا کے زخم پرانے ہو جائیں۔ (کالی بائیکروم۔ اگر زخم گہرا ہو)۔ آنکھ پر سفیدی (پھولا) موتیا بند (کلکیریا فلور)۔ [سبز موتیا (گلاکوما) کے لئے فاسفورس]۔

(ناخنہ کے واسطے زِنکم اور دھتّانیا مخصوص ہیں) ۔ آنکھ پر سفیدی (پھولا) کے لئے سلیشیا سے بہتر کوئی دوا ثابت نہیں ہوئی ـــــــ پڑبال کے لئے بوریکس خاص دوا ہے ۔ آنسوؤں کی تھیلی کی سوزش کے لئے پلساٹلا ، کلیمیٹس ، ھیپر اور سلیشیا اس کے ناسور کے لئے سلیشیا۔ فلورک ایسڈ اور سلفر مفید ہیں۔

رُوٹا ـــــــ قوّتِ بینائی کمزور ۔ پڑھنے لکھنے یا دیگر بینائی کی مشقّت کے کام کرنے سے آنکھوں یا سر میں درد ہو جلیسیمیم)۔ اور بینائی دھندلی ہو جاتے اور آنکھوں میں جلن ہو ۔ (عورتوں میں امراضِ رِحم کے سبب ضعفِ بینائی کے لئے سیپیا) ۔ رطوبتِ بدن ضائع ہونے سے بینائی کمزور ہو جاتے تو نسیوڈم میور بہترین ہے ـــــــ دُور کی نگاہ کمزور ہو تو فائسوسٹگما مفید ہے ۔ نزدیک کی نگاہ کمزور ہو تو لِلیم ۔ اسٹگماٹزم کے لئے فائسوسٹگما اور لِلیم دونوں مفید ہیں ـــــــ موتیا بند کے لئے جدید دوا آنکھوں میں ڈالنے کی جو بہت مفید ثابت ہو رہی ہے وہ سائنیریا ماریٹاما قابلِ اعتماد ہے اور اس کے استعمال سے تسلی بخش نتائج برآمد ہو رہے ہیں ۔

# کان

فیرم فاس ـــــــ کان درد کے لئے سرِ فہرست

ہے۔ بیلاڈونا عام مستعمل ہے لیکن فیرم فاس کسی صورت کم مفید نہیں ہے البتہ درد کی شدت بہت زیادہ ہو تو بیلاڈونا کا استعمال ناگزیر ہو جاتا ہے۔ کان سے اخراجِ خون کے لئے بھی فیرم فاس سب سے بہتر ہے اور کان بند ہونے کے لئے بھی۔

**کالی میور** ——— کان کی نزلاوی تکلیف اور بہنے کے لئے بہترین دواؤں میں سے ہے۔ نزلہ کی وجہ سے کان بند ہوں اور بہرہ پن ہو (فیرم فاس، پلساٹلا) یا دلیے اگر بہرہ پن رفتہ رفتہ پیدا ہو رہا ہو ——— اس کا مواد سفید گاڑھا ہوتا ہے (زرد "پیلا") مواد ہو: ——— کالی سلف۔ پلساٹلا خون آلود پیپ:— ——— ہیپر۔ کلکیریا سلف متعفن ہو۔ کالی فاس۔ مرکسال کاسٹیکم۔ سورینم)۔ مندرجہ بالا تمام دواؤں سے مکمل آرام نہ ہو تو سلفر ۲۰۰ دی جائے۔ آرام نہ آئے تو وقفہ کے ساتھ کلکیریا کارب ۲۰۰ پھر بھی مکمل آرام نہ ہو تو وقفہ کے ساتھ لائیکوپوڈیم ۲۰۰ دی جائے کان بہنا رک جانے کے بد نتائج کے لئے زنکم سرفہرست ہے۔

**پلساٹلا** ——— زکام نزلہ کے دوران کان درد ہو یا کان بہنے لگے اور مواد گاڑھا زرد یا سبزی مائل ہو۔ کان بند ہوں بہرہ پن ہو جائے۔ درد کی تکلیف زیادہ رات کو ہوتی ہے ——— (کان کی پشت کی ہڈی متورم، ——— کیپسیکم) اگر علامات پلساٹلا کی ہوں لیکن مریض کو ٹھنڈک سے تکلیف ہو تو سائیکلامن

دی جائے۔

**سلیشیا** ——— کان کا بہنا پرانا ہو خاص کر جب کان کی ہڈی ملوّث ہو اور ناسُور کی شکل اختیار ہو چکی ہو۔ مواد پتلا اور بدبُودار خارج ہو ——— کان کے پردہ میں موری (شگاف) ہو جائے (پرفوریشن)۔ کان میں اکثر کھجلی ہو تو یہ واحد دوا ہے۔

**سلفر** ——— کان سے نہایت متعفن مواد بہتا ہو مختلف دوائیں دینے سے آرام نہ آرہا ہو۔ کان میں کھجلی ہو ——— بیرونِ کان پر جلدی اُبھار اور خارش (گریفائٹس) کان کی جڑ میں پُشت کی جانب شگاف اور اس سے لیسدار مواد کا اخراج اس دوا کی خاص علامت ہے)۔ مرض کوئی بھی ہو سلفر کی جلن اور خارش کو نہ بھُولنا چاہیئے۔

**سیلی سائیلک ایسڈ** ——— بہرہ پن، کانوں میں آوازیں اور دورانِ سر (مینائرز ڈیزیز) عام بہرہ پن (تھیریڈین اور نیٹرم سیلی سائیلکم بھی اس مرض "مینائرز ڈیزیز" کے لیئے نہایت مفید ہیں۔

نیز دیکھئے "ریپرٹری"۔

ناک کے امراض کے لئے دیکھئے عنوان "نظام تنفس" اور ریپرٹری۔

ناک کے اوپر پھنسیاں مسلسل نکلیں تو اس کی دوا ٹیوبر کیولینم ہے اور اس علامت کو ٹی بی کا پیشِ خیمہ سمجھیں۔

# حلق

**بیلاڈونا** ——— حلق کی شدید ورمی کیفیات کے لئے پہلی دوا ہے۔ حلق کے غدود (لوزتین) متورم ہو جائیں تو بھی۔ سرخی جلن، درد نمایاں علامات ہیں ——— اس سے آرام نہ ہو تو پھر مرکسال دی جائے۔ اس سے بھی آرام نہ ہو اور مواد پیدا ہو جائے یعنی پیپ بن جائے تو ھیپر دیں۔ معمولی حالت میں فیرم فاس اور کالی میور باری سے دیں۔

**اکونائٹ** ——— نزلادی کیفیات کی صورت میں پہلی دوا ہے جب تکلیف اچانک اور شدت کے ساتھ ظاہر ہو (وجہ کوئی بھی ہو)۔ اگر ساتھ بخار ہو تو زیادہ جلدی اثرانداز ہوگی۔ جلن، خراش اور درد میں کمی واقع ہو کر بلغم پیدا ہو جائے تو اس کے لئے عنوان "زکام نزلہ کھانسی" دیکھئے۔

**ھائیڈراسٹس** ——— حلق کی حاد یا مزمن نزلادی تکلیف کے لئے مفید ترین دوا ہے۔ ایسے محسوس ہوتا ہے کہ بلغم دماغ سے حلق پر مسلسل ٹپکتا رہتا ہے ——— اگر مواد بڑا لیسدار

خارج ہو یا زخم کی کیفیت حلق میں پیدا ہو جائے تو کالی بائیکروم دی جائے۔ ھائیڈراسٹس حلق کے سرطان کے لئے بھی مفید ہے ۔

**باراَئیٹا کارب** ——— حلق کے غدود (لوزتین۔ ٹانسلز) بڑھ جائیں یا متورم ہوں تو اس کے لئے سرفہرست ہے۔ مزمن بڑھے ہوئے لوزتین کے لئے کلکیریا فاس بھی بہت مفید ثابت ہوئی ہے ۔ ان دواؤں کے ساتھ ٹیوبرکیولینم ۲۰۰ لمبے وقفے سے دینے سے زیادہ بہتر نتائج برآمد ہوں گے ۔ باراَئیٹا کارب حاد ورمی حالت میں بھی بڑی کامیاب دوا ہے (گوائیکم)۔ غدود میں پیپ بن جائے تو ھیپر دینا چاہیئے ۔ اگر پیپ بن جانے کی عادت بن جائے تو ھیپر کے ھمراہ سورینم ۲۰۰ وقفہ کے ساتھ دینی چاہیئے ۔ اگر ورم خاص طور پر بائیں طرف ہو یا بائیں سے شروع ہو کر دائیں طرف کو چلا جائے تو لیکیسس دی جائے اس کے برعکس کیفیت ہو یعنی دائیں طرف ورم ہو یا دائیں شروع ہو کر بائیں طرف کو چلا جائے تو لائیکوپوڈیم دیں ۔ لیکیسس کی مخصوص علامت یہ ہے کہ غذا نگلنے سے درد نہیں ہوتا لیکن خالی تھوک نگلنے سے درد ہوتا ہے ؛ اگر غدود پر دانے سے بن جائیں تو فائیٹولکا دیں ۔

**فاسفورس** ——— سوزش نرخرہ میں ہو جس کے سبب کھانسی ہو تو سپونجیا ناسیٹریکا اور فاسفورس قابلِ اعتماد دوائیں ہیں ۔ ہوا کی نالی میں سوزش جسقدر نیچے محسوس ہو اسی

قدر فاسفورس مفید ثابت ہوگی ——— سوزش یا درد غذا کی نالی میں ہو تو چیلیڈونیم مخصوص دوا ہے ۔ اس کا درد سینہ کی درمیانی ھڈی کے نیچے اندر کی طرف محسوس ہوتا ہے ——— سوزش معمولی ہو ، نرخرہ میں یا غذا کے نالی میں فیرم فاس اور کالی میور باری سے دینا بہتر ہے ۔ نرخرہ کے ٹی بی کے لئے آرسینک آیوڈائڈ ۳x اور بسیلینم مفید ہیں ۔

# نظامِ ہاضمہ

**نکس وامیکا** ——— دماغی مشقّت کرنے والے سست عادات اور اچھی غذا کھانے والے لوگوں کی دوا ہے جو دماغی کام میں مصروف رہتے ہیں خوب کھاتے پیتے ہیں لیکن جسمانی ورزش نہیں کرتے ۔ مزاج چڑچڑا ہوتا ہے ۔ علامات صبح اور کھانے کے آدھ گھنٹہ بعد زیادہ بگڑتی ہیں ۔ سر درد کی شکایت اکثر رہتی ہے ۔ عیاشی کے نتیجہ میں خرابیٔ ہاضمہ کے لئے بھی سرِفہرست ہے ۔ اجابت نامکمّل وقفہ وقفہ کے بعد بعض اوقات حاجت بلا اجابت ہوتی ہے ۔ ایسے مریض اکثر بواسیر میں مبتلا ہو جاتے ہیں ۔ خشیّات کے سبب ہاضمہ کی تکالیف کے لئے بہترین دوا ہے ۔ شراب پینے کے سبب نفخ ہو (مابعد کاربو ویج سلفر) صبح کے وقت معدہ میں درد ۔ معدہ دبانے سے ذکی الحس ، معدہ میں بوجھ سا محسوس ہو ۔ آنتوں میں خراش پیدا ہونے کے باعث ہوا پیدا ہو اور ہلکی درد ہو (شدید درد ——— کالوسنتھ ، میگ فاس)

اسہال یا پیچش کی صورت میں اجابت تھوڑی مقدار میں بار بار ہوتی ہے۔ بواسیر کے لئے نکس وامیکا اور سلفر کو فراموش نہ کرنا چاہیئے۔

**پلساٹلا** ـــــــــــ بدہضمی بوجہ مرغن غذا۔ منہ خشک لیکن پیاس ندارد۔ ذائقہ خراب۔ سینہ کی ہڈی کے نیچے بوجھ۔ سینے میں جلن۔ ← غذا کے ۲، ۳ گھنٹے بعد۔ ہوا پیٹ اور چھاتی میں چلتی پھرتی ہے کبھی یہاں، کبھی وہاں۔ دل کی دھڑکن اور رفتار میں بے قاعدگی ـــــ باوجود ٹھنڈک محسوس کرنے کے گرمی پسند نہیں ہوتی۔ ← شام کے وقت۔ → ڈھکار آنے یا ہوا کے اخراج (بذریعہ مقعد) سے۔ ← آئس کریم اور برف والے مشروبات (آرسینکم البم۔ کاربو ویج) بلانوشی اگر خرابی کا سبب ہو تو اینٹم کروڈ دوا ہے۔ پلساٹلا کے مریض میں قبض نہیں ہوتی جبکہ نکس وامیکا کا مریض اکثر قبض کا شکار ہوتا ہے۔

**کاربو ویج** ـــــــــــ اس دوا کی بدہضمی میں تعفن پایا جاتا ہے (ترشی ـــــ سلفیورک ایسڈ)۔ معدہ اور چھاتی میں جلن۔ معدہ اور آنتوں میں ہوا (گیس) سے نفخ، ابھارہ جو ڈھکاریں آنے سے عارضی طور پر کم ہو جاتے۔ (لائیکوپوڈیلم میں نفخ، ہوا زیادہ آنتوں میں جمع ہوتی ہے اور کاربو ویج میں معدہ کے اندر دونوں میں ـــــ چاٹنا)۔ ڈھکاریں بالعموم ترش یا متعفن ہوتی ہیں۔ سانس میں نفخ کے باعث دقت ہوتی ہے۔ یہ دوا پرانی اور بوڑھوں کی بدہضمی کے لئے زیادہ مفید ہے۔ غذا ہضم کرنے کی رفتار معدہ میں بڑی سست ہوتی ہے جس کی

وجہ سے غذا میں عفونت پیدا ہو جاتی ہے۔ مریض کے سانس میں سے بھی بدبو آتی ہے۔ عام طور پر اسہال کی شکایت ہو جاتی ہے جبکہ اجابت بھی متعفن ہوتی ہے (قبض کا رجحان لائیکوپوڈیم میں پایا جاتا ہے)۔ کھانے کے فوراً بعد بوجھ اور پُر ہونے کا احساس اور نیند کا غلبہ (نکس موسکاٹا لائیکوپوڈیم) ے مرغن غذا مچھلی، آئس کریم۔ سرکہ، گوبھی اور دودھ ہوا پیدا کرتے ہیں۔ ہوا کا دباؤ اوپر کی طرف ہوتا ہے (نیچے کی طرف ــــــ لائیکوپوڈیم)۔

**لائیکوپوڈیم** ــــــــ مزمن بدہضمی مزاتی مریضوں کی جب کہ جگر ملّوث ہو اور گنٹھیا دی رجحان ہو۔ مریض بڑی اشتہار سے دسترخوان پہ بیٹھے مگر چند لقموں سے پیٹ پُر محسوس ہو اور مزید نہ کھا سکے۔ کھانے کے فوراً بعد پیٹ میں بے چینی اور ہوا پیدا ہو جاتے۔ اس قدر کہ پیٹ پر سے لباس ڈھیلا کرنا پڑے۔ نیند کا غلبہ ہو جاتے اور کاربو ویج کی طرح سانس میں دقّت پیدا ہو جاتے۔ ڈھکاریں آئیں لیکن کوئی آرام نہ آئے۔ قبض ہو اور نکس وامیکا کی طرح حاجت بلا اجابت یا کم اجابت ہو۔ گرم مشروبات اور میٹھی اشیاء پسندیدہ ہوتی ہیں۔ تیزابیت اور فہم معدہ میں سوزش و درد کے لئے بھی مفید ہے۔ سرد اشیاء سے ے ــــ

**سلفر** ــــــــ ترش یا کڑوا ذائقہ۔ متعفن ڈھکاریں جگر متاثر قبض میٹھی اشیاء، شراب اور دودھ کی خواہش (ترش اور

چٹپٹی اشیاء کی۔ ــــــ سیپیا) جن سے زیادہ خرابی پیدا ہوتی ہے۔ گوشت سے نفرت۔ اشتہاء ہو تو بہت زیادہ یہاں تک کہ بعض اوقات رات اٹھ کر کھانا پڑے (فاسفورس) تیزابیت، جلن، سر گرم اور پاؤں ٹھنڈے (کاربو ویج)۔ اگر اسہال ہوں تو رے صبح۔ اکثر طور پر بھوک کم اور پیاس زیادہ یعنی غذا کم کھاتے اور پانی زیادہ پیتے۔

**آرجنٹم نائٹریکم** ــــــــــ معدہ میں ہوا کا اجتماع اور ڈھکاریں جن سے آرام ملے۔ معدہ میں درد جو اِدھر اُدھر پھیلے کھانے پینے سے میٹھی اشیاء کی خواہش خاص علامت ہے جن سے تکلیف بڑھ جاتی ہے۔ میٹھی اشیاء سے اسہال۔ معدہ میں زخم۔ نفخ بہت زیادہ کہ جیسے جو کچھ کھایا جاتا ہے اس کی محض ہوا بن جاتی ہے (کالی کارب۔ چائنا) اجابت آواز (ہوا) کے ساتھ۔ اسہال بھی آواز کے ساتھ۔ دردِ معدہ اور زخمِ معدہ کے لئے سرِفہرست دوا ہے۔ معدہ کا درد کھانے کے بعد بسمتھ میں بھی بڑھ جاتا ہے۔ دردِ معدہ کے ساتھ اس کی سیدھ میں کمر میں درد ہو تو کالچیکم واحد دوا ہے ــــــ
دردِ معدہ کے لئے دیگر ادویات ہیں اوکسالک ایسڈ، نکس وامیکا، آرسینکم البم (اس کا درد سرد مشروبات سے بڑھتا ہے یا تے ہو جاتی ہے۔ آرجنٹم نائیٹریکم میں خرابیٔ ہاضمہ کے سبب دل کے فعل میں خرابی پیدا ہوتی ہے (ڈیلسا ٹلا)۔

سب سے اوّل دوا ہے جو ذہن میں آتی ہے۔ دُوہرا ہونے (اکٹھا ہونے) سے آرام محسوس ہوتا ہے (سیدھا ہونے سے آرام ملے ڈایوسکوریا)۔ کالوسنتھ کے درد میں بالعموم قبض نہیں ہوتا بلکہ اسہال یا بدہضمی کی اجابت ہوتی ہے۔ شدید قبض اگر ہمراہ درد ہو تو پلمبم دوا ہے۔ آنتوں میں بل پڑنے سے (تولنج) کے لئے بھی خاص دوا پلمبم ہے۔ میگ فاس کا درد کالوسنتھ سے بہت ملتا جلتا ہے۔

**چائنا** ——— کاربوویج کا نفخ ناف کے اوپر نصف پیٹ میں زیادہ ہوتا ہے۔ لائیکوپوڈیم کا ناف کے نیچے نصف حصہ میں یا دائیں طرف پیٹ میں زیادہ ہوتا ہے اور چائنا کا نفخ سارے پیٹ میں ہوتا ہے ——— نیز یہ دوا جگر کی خرابی اور جگر بڑھ جانے کی تکلیف میں بھی مفید ہے ——— اجابت غیر منہضم غذا کی ڈھیلی ہوتی ہے ——— اسہال مقدار میں بہت زیادہ بلا درد ہوتے ہیں اور ساتھ شدید پیاس (زیادہ پانی کی) ہوتی ہے اور کمزوری واقع ہوجاتی ہے (بلا کمزوری فاسفورک ایسڈ)۔ شدید پیاس زیادہ پانی کی ویراٹرم البم میں بھی ہے لیکن اس کے اسہال درد کے ساتھ ہوتے ہیں اور قے بھی ہوتی ہے۔ ضعف و نقاہت چائنا سے زیادہ ہوتی ہے۔ آرسینکم البم کے دست متعفن مقدار میں تھوڑے اور بار بار ہوتے ہیں، پیاس تھوڑے سے پانی کی بار بار ہوتی ہے۔ پیٹ میں درد بھی ہوتا ہے اور ضعف و نقاہت بھی۔ ویراٹرم البم کی علامات ہیضہ کی سی ہوتی ہیں ———

آنتوں کی سوزش سے اسہال کی شکایت کروٹن میں نمایاں ہے۔ اس کے

دست درد کے ساتھ مقدار (آبی) میں زیادہ پچکاری کی طرح خارج ہوتے ہیں ـــــــ ویراٹرم البم ہیضہ کی سی علامات کے واسطے بہترین دوا ہے۔

**نیٹرم فاس** ـــــــ تیزابیت کے لئے نہایت مفید ثابت ہوئی ہے اور تیزابیت کے سبب بدہضمی کی تمام علامات کے لئے بھی۔ عام بدہضمی کی اجابت یا دستوں کے لئے کسی دوسری دوا دینے کی ضرورت کم پڑتی ہے ـــــــ نیٹرم سلف کی علامات صفراوی ہوتی ہیں۔ جگر ماؤف ہوتا ہے، تَے ہو تو صفراوی دست ہوں تو وہ بھی سبزی مائل صفراوی ہوتے ہیں، یرقان میں نیٹرم سلف اس وقت مفید ہے جب صفرا معدہ میں زیادہ گرتا ہے، اگر صفرا خون میں ملنے لگے اور اجابت کا رنگ سفید ہو جائے تو کالی میور سے بہتر کوئی دوا نہیں ہے ـــــــ یرقان میں ڈولیکس مختص ہے اگر جلد پر بلا ابھار (خشک) خارش ہو ـــــــ کالی میور پیچش کے لئے عام مستعمل ہے جبکہ اجابت آنوں آلود ہو، ساتھ خون بھی ہو تو نیٹرم فاس کے ساتھ باری باری دینا مفید ہے (ایپی کاک شدید پیچش ـــــــ مرک کار۔ مزمن ـــــــ کلکیریا سلف، ہیپر) پیچش ہو یا دست، اجابت میں اگر تعفن ہو تو کالی فاس، بپٹسیا اور پائروجن زیادہ مفید ہیں ـــــــ مزمن اسہال میں یا پیچش میں کالی بائیکروم نہایت مفید ہے اگر سبب آنتوں میں زخم ہو ـــــــ خرابی جگر کے سبب اسہال کے لئے نیٹرم سلف، پوڈوفائلم اور چائنا مفید ہیں۔

**ایلوز** ـــــــــ اس کا اثر زیادہ تر آنتوں اور رودہ مستقیم پر ہوتا ہے پیٹ میں ہوا کی گڑگڑاہٹ اور درد ہوتا ہے۔ اجابت درد کے ساتھ، دست بھی، بعض اوقات محسوس ہوتا ہے کہ ہوا خارج ہونے لگی ہے لیکن ہوا کی بجائے یا ہوا کے ہمراہ پاخانہ نکل جاتا ہے (فاسفورک ایسڈ اگر پیٹ درد نہ ہو) ـــــــــ ایلوز بواسیر کے لئے مفید دواؤں کی فہرست میں شامل ہے۔ دیگر مفید ادویات بواسیر کے لئے کولینسونیا، آئسکولس اور ھامیلس ہیں۔ نکس وامیکا اور سلفر بھی بواسیر کے واسطے مفید ہیں۔ مقعد میں کسی سخت شے کے چبھنے کا احساس آئسکولس کی خاص علامت ہے۔ مقعد میں لکڑی کے ٹکڑے ہونے کا احساس کولینسونیا کی خاص علامت ہے اور خون کا اخراج زیادہ ہوتا ہے جبکہ آئسکولس میں خون کم آتا ہے یا بالکل نہیں آتا۔ ھامیلس کی نمایاں علامت خون کا بہت زیادہ مقدار میں خارج ہونا ہے جو ہر اجابت کے ساتھ ہوتا ہے۔ بواسیر میں تھوجا کی اہمیت کو نہ بھولنا چاہیئے۔

**مرکسال** ـــــــــ نظامِ ہاضمہ میں جگر اور آنتیں اس دوا سے زیادہ متاثر ہوتی ہیں۔ جگر بڑھ جاتا ہے اور میٹھا میٹھا درد ہوتا ہے جو دبانے یا دائیں طرف لیٹنے سے زیادہ ہوتا ہے۔ یرقان کی سی کیفیت ہو تو اجابت کا رنگ مٹی سا ہوتا ہے۔ اسہال کی شکایت میں پیچش میں بھی اجابت کی یہی کیفیت ہوتی ہے۔ خرابی جگر یا جگر بڑھ جانے کے لئے چیلیڈونیم، کارڈوس، چائنا اور لائیکوپوڈیم چیدہ دوائیں ہیں ـــــــــ جگری استسقاء (پیٹ میں پانی پڑ

جانا) کے لئے لائیکو پوڈیم بہترین دوا ہے ـــــ ورمِ جگر کے لئے برائیونیا سرفہرست ہے۔ اس کا درد دائیں طرف لیٹنے سے کم ہوتا ہے (حـ کالی کارب، مرکسال) ورم مزمن ہو یا کوئی جگر کا عارضہ پرانا ہوجائے تو لائیکو پوڈیم ہی بہتر ہے ـــــ جگر کی عام خرابی یا ضعف کے لئے پوڈو فائلم بھی مفید ہے جب قبض یرقان اور اجابت مٹی رنگ کی ہو ـــــ چیلیڈونیم کی خاص علامت کمر میں دائیں طرف کندھے کے نیچے مسلسل درد رہتا ہے ـــــ

ـــــ آرام پسند عیاش لوگوں کے لئے نکس وامیکا ہی بہتر ہے جیساکہ ذکر ہوچکا ہے ـــــ طحال (تلی) بڑھ جانے کے لئے سیانوتھس کھ سے بہتر کوئی دوا نہیں ہے ـــــ طحال کے بڑھ جانے کے لئے چائنا۔ نیٹرم میور اور نیٹرم سلف بھی قابلِ توجہ دوائیں ہیں ـــــ جگر کے سرطان کے لئے بعض اوقات کولسٹرینم خوب ثابت ہوتی ہے۔

**الیومینا** ـــــ ہاضمہ کی خرابی معدہ کے جُوس میں کمی واقع ہونے سے پیدا ہوتی ہے اور قبض کی شکایت عام رہتی ہے۔ قبض کی وجہ آنتوں کی حرکت (پیرسٹالٹک ایکشن) میں ضعف آجاتا ہے۔ اجابت ڈھیلی ہو سخت زور لگا کر (کانکھنے سے) خارج ہوتی ہے۔

ـــــ اجابت بھیڑ کی میگنوں کی طرح ہو؛ ـــــ میگ میور ـــــ نرم اجابت میں سُدے ـــــ اینٹیم کروڈ ـــــ موٹی اور خشک برائیونیا، اوپیم، لائیکو پوڈیم۔ ویراٹرم البم ـــــ

اجابت نامکمل ——— سلیشیا ، نکس وامیکا ۔ سلفر۔

**سائنا** ——— کرم شکم (پیٹ کے کیڑوں) کے واسطے عام مستعمل ہے خاص طور پر کیچووں کے لئے ۔ اس کے علاوہ مینٹونن، ٹیوکریم اور فیلیکس ماس جیسی کئی ادویات بھی لیکن کیوپرم آکس نگ ۱× پاؤڈر اور نکس وامیکا ۳۰ طاقت باری باری دن میں دو دو دفعہ چند روز دینے سے تمام قسم کے کیڑے مفقود ہو جاتے ہیں ۔ اس کے ساتھ لمبے وقفہ سے سورینم یا بسیلینم بھی اونچی طاقت میں دینی چاہیئے ۔ کیونکہ کیڑوں کی علامت اکثر سرطان یا ٹی بی کا پیش خیمہ ثابت ہوتی ہے مریض کا موروثی لحاظ سے تجزیہ کر کے حسبِ تشخیص ان دو میں سے کوئی ایک دینا لازمی ہے ورنہ دیگر ادویات عارضی طور پر مفید ہوں گی ۔

# نظامِ بول

**کنتھیرس** ——— مریض سے پیشاب کی تکلیف سنتے ہی پہلی دوا ہے جو معالج کے ذہن میں آتی ہے ۔ مثانہ پر مسلسل بوجھ اور پیشاب کی حاجت ، پیشاب کی نالی میں جلن جو پیشاب کرتے ہوتے زیادہ ہو اور رک کر یا قطرہ قطرہ آتے ، بعض دفعہ ساتھ خون بھی خارج ہو یہ تمام علامات نمایاں ہوتی ہیں ، پیشاب کرتے ہوئے زور لگانا پڑتا ہے ——— پیشاب میں جلن اور رکاوٹ ایپس میں بھی ہے لیکن پیاس نہیں ہوتی جو کنتھیرس میں زیادہ لگتی ہے ۔

گردے میں پتھری

## بربیرس ولگیرس

درد شدت کے ساتھ گردہ میں آگے پیچھے ہوتا ہے اور نیچے مثانہ تک چلا جاتا ہے، پیشاب بار بار رک کر جل کے آتا ہے، کمر اور سرین میں بھی درد ہوتا ہے، درد بالعموم بائیں طرف ہوتا ہے (ٹبیکم، ——— دائیں طرف: ——— لائیکو پوڈیم اوسیمر کینم ——— دونوں طرف: ——— کنتھیرس) ———

پتھری خارج کرنے کے لئے بربیرس ولگیرس، لائیکو پوڈیم، ماکنیس سٹاٹیوا، سارسپریلا۔ سلفر۔ کلکیریا کارب، اور پلساٹلا مفید ترین ثابت ہوتی ہیں ——— مثانہ کی پتھری کے لئے سارسپریلا خاص طور پر مفید ہے، پیشاب کے اختتام اور بعد میں جلن اور درد سارسپریلا کی خاص علامت ہے۔

## اکونائٹ

——— گردہ کی ورمی کیفیت میں جب علامات اچانک اور شدت کے ساتھ ظاہر ہوں، درد، بخار، پیاس، بے چینی اور خوف نمایاں علامات ہوں ——— اجتماع خون کی حالت میں بیلاڈونا بھی مفید ہے۔ علامات قریب قریب اکونائٹ کی ہوتی ہیں سوزشِ گردہ کے لئے کنتھیرس مفید ہے اگر اس کی مندرجہ بالا علامات موجود ہوں ——— اکونائٹ کی علامات کم شدت سے ہوں تو فیرم فاس بہتر ہے ———۔ رائٹ کار بھی ورم گردہ کے لئے مفید ثابت ہوتی ہے، یہ دوا زخم گردہ کے لئے خاص اہمیت رکھتی ہے، بے چینی، نقاہت، پیاس اور جلد سرد اور داخلی جلن نمایاں علامات ہیں

بدن پر خاص طور پر چہرہ پہ بھر بھراہٹ (سوجن) ہوتی ہے اور پیشاب میں چربی (البیومن) خارج ہوتی ہے (ایپس بھی مفید ہے لیکن علامات، پیاس بے چینی اور جلد سرد نہیں ہوتیں) ______ ورمی کیفیت حاد ہو یا مزمن فیرم فاس، کالی میور، کالی فاس اور کالی سلف کو نہ بھولنا چاہیئے۔

## فاسفورک ایسڈ

______ پیشاب کئی بار مقدار میں زیادہ اور پیاس (بلا شوگر) بوڑھوں میں، خاص طور پر رات کو زیادہ۔ کثرت بول کے لئے کاسٹیکم بھی اہم دوا ہے۔ پیشاب میں دودھیا مواد آتا ہو بلا تکلیف تو فاسفورک ایسڈ یا کلکیریا فاس دیں۔ اگر ایسا مواد درد کے ساتھ آتے تو اوکسالک ایسڈ بہتر ہے۔ گھوڑے کے پیشاب کی سی بو آتے تو بنزوئک ایسڈ دی جاتے۔ ویسے تیز بو کے لئے بوریکس اور ٹیوبینیا۔ نہایت گندی بو ہو تو یورینیم نائٹریکم ______ حاجت بڑی تیز بار بار ہو اور پیشاب کھل کر آتے تو پیٹروسیلینم دوا ہے ______ پیشاب میں سرخ مواد ہو تو لائیکوپوڈیم (یہ مواد خون نہیں ہوتا) ______ نسواری رنگ کے مواد کے لئے بوبیرس و لگیرس۔

## سلفر

______ بول الفراش (نیند میں پیشاب کا از خود خارج ہو جانا) مرض کے لئے اس سے بہتر کوئی اور دوا نہیں۔ بچوں کو ۲۰۰ طاقت کی ایک خوراک دے کر ہفتہ عشرہ کے وقفہ کے بعد کلکیریا کارب ۲۰۰ دینے سے مکمل آرام آجاتا ہے۔ بعض اوقات کرم شکم کے مریضوں کے لئے سائنا بھی ساتھ دینی پڑتی ہے ______ سائنا بچوں کے دودھیا

پیشاب کے لئے بھی خاص اہمیت رکھتی ہے ——— پیشاب بند ہو جائے تو ٹیریبنتھینا بہترین ہے اور اس کے بعد فیرم فاس کا درجہ ہے ——— اگر چلتے پھرتے، بیٹھے ہوتے یا کھانستے چھینکتے ہوئے پیشاب از خود خارج ہوتا رہتا ہو تو کاسٹیکم، نیٹرم میور، ویراٹرم البم اور پلساٹلا مفید ہیں۔

**تھوجا** ——— بڑھاپے میں اکثر پراسٹیٹ غدود (غدۂ مذی) بڑھ جاتے ہیں یا متورم ہو جاتے ہیں جسکے سبب پیشاب رُک کر اور اسکے ساتھ خون آنے لگتا ہے ان علامات کے لئے تھوجا سرِ فہرست ہے۔ اس کے ساتھ سیبل سر کھ باری سے دی جائے تو نتائج نہایت تسلی بخش ثابت ہوتے ہیں ——— پراسٹیٹ میں ورم یا پیپ پڑ جائے تو آیوڈم، مرکساَل اور نائیٹرک ایسڈ مفید ہیں۔ پراسٹیٹ غدود کے بڑھ جانے کی شکایت پرانی ہو جائے تو آرجنٹم نائیٹریکم، آرجنٹم میور اور فیرم پکریکم میں سے حسبِ علامات انتخاب کیا جائے۔

## نظامِ تولیدِ مرداں

**فاسفورک ایسڈ** ——— جنسی کمزوری کے لئے یہ دوا کامیاب طور پر عام مستعمل ہے اس کی کمزوری کا سبب مادۂ تولید (منی) کا زیادہ خارج ہونا ہے جو علت بڑی عام ہے۔ عصبی، جسمانی اور جنسی کمزوری تمام اس کے دائرہ اثر میں ہیں ——— جلق (مشت زنی)

کے بداثرات کے لئے سرفہرست ہے (آرجنٹم میٹلیکم)۔ جلق کی عادت کو ہٹانے کے لئے اور مگنیشیم ... دوا ہے (عورتوں کے لئے گریفائٹس)۔
ذکر (عضوِ تناسل) بے جان سا، ڈھیلا اور مرجھایا ہوا، ایستادگی مفقود، فوطے لٹکے ہوئے اور خصیے ملائم، ایستادگی ہو بھی تو ڈھیلی اور مجامعت کرتے ہوئے انزال میں سرعت، غرضیکہ "نامردی" کی جملہ علامات اس دوا میں موجود ہیں ——— اعضائے تناسل کی یہ کیفیت ایگنس، سیبل سرولٹا، سلفر، اور اونسموڈیلم میں بھی نمایاں ہے۔

**سیلینیم** ——— جریان، احتلام اور مردمی کمزوری کے لئے اعلیٰ دوا ہے۔ اس کا جریانِ منی یا مذی نیند میں یا پیشاب کے علاوہ از خود ہوتا رہتا ہے۔ بیٹھے، چلتے، پھرتے اخراج ہوتا ہے، شہوانی خیال آنے سے یا عورتوں کی مجلس میں منی یا مذی خارج ہوتی رہتی ہے ———
عام جریان (پیشاب میں اخراجِ منی) کے لئے سیلکس بہت مفید ہے۔
——— احتلام کیلئے ڈجی ٹیلین ۳× کی ایک خوراک صبح خالی پیٹ روزانہ چند دنوں تک لینے سے آرام آجاتا ہے ———
قبض کی صورت میں اجابت کے دوران پیشاب میں منی یا مذی کے قطرے خارج ہوں تو سیکیشیا اور فاسفورس بہتر ہیں ——— احتلام کے لئے نیٹرم فاس بھی مفید ہے۔

**ایگنس** ——— قبل از وقت بڑھاپے کے آثار۔ مردمی طاقت کمزور، اعضائے تناسل ڈھیلے اور سرد اور طبیعت میں جولانی مفقود۔

جنھوں نے جوانی میں جنسی قوت بے دریغ لٹائی ہو اور خاص طور پر جب کئی بار سوزاک بھی ہو چکا ہو، بڑھاپے کی عمر ابھی دور ہو لیکن بڑھاپے کے آثار واضح طور پر دکھائی دیں تو یہ دوا ان کے لئے جادو کا اثر رکھتی ہے ——— بڑھاپے کی عمر میں داخل ہو کر جنسی کمزوری یا نامردی واقع ہو جائے تو کونیم اور لائیکوپوڈیم (اونچی طاقت) نہایت مفید ہیں ——— منی پتلی، احتلام، سرعتِ انزال اعضائے تناسل ڈھیلے یا سکڑے ہوتے اور سرد ایستادگی مفقود یا کمزور، یہ تمام علامات سلفر میں باتم درجہ موجود ہیں ——— شہوانی خیالات ہر وقت ذہن پر غالب ہوں تو سٹیفس مفید ہے ——— مجامعت کے بعد کمزوری کے لئے اگاریکس، کالی کارب اور نیٹرم میور بہترین ہیں ——— عصبی اکساہٹ زیادہ ہو تو کالی برومائیڈ $3\times$، یہ دوا نامردی میں خصیوں کے چھوٹا ہو جانے کے لئے نہایت مفید ہے ——— اگر مردی کمزوری نامردی کے لئے مذکورہ دوائیں بے اثر ثابت ہوں تو پھر نوفوا ور لائیکوپوڈیم قابلِ اعتماد ہیں۔

## نظامِ تولیدِ نسواں

**پلساٹلا** ——— اس دوا کا مزاج چونکہ نسوانی مزاج سے مطابقت رکھتا ہے اس لئے عورتوں کے اکثر امراض کے لئے سرفہرست دوا ہے ——— حیض مقدار میں کم شدید درد کے ساتھ اور دل اوپر چڑھ کر، مریض گرمی زیادہ محسوس کرتا ہے اور گرمی و گرم غذا سے تکلیف میں اضافہ ہوتا ہے اور ٹھنڈک و سرد غذا سے تکلیف میں کمی واقع ہوتی ہے۔

پلساٹلا کی علامات بالکل سائیکلامن جیسی ہیں سوائے اس کے کہ مریض کی تکلیف میں کمی وبیشی پلساٹلا کے برعکس ہوتی ہے یعنی گرمی وگرم اشیاء سے ٹھنڈک اور سرد اشیاء سے ــــــــ حیض کے دوران میں مریض بدتر محسوس کرتا ہے (حیض سے پہلے ، سیپیا) ــــــــ پلساٹلا کا لیکوریا (سیلان الرحم) بالعموم گاڑھا سفید یا زردی مائل ہوتا ہے مقویات کے بداثرات کو زائل کرتی ہے۔

سیپیا ــــــــ ضعف اور کمی خون عام نمایاں علامت ہے ــــــــ حیض کی بے قاعدگی یا تکلیف کسی صورت میں بھی ہو سکتی ہے لیکن خون کا سیاہ ہونا ضروری علامت ہے ــــــــ سیلان الرحم پیلا ، سبزی مائل بعض اوقات دودھیا اور قدرے متعفن ہوتا ہے ــــــــ نیچے کی طرف بوجھ کے ساتھ درد بڑی اہم علامت ہے اس کے ساتھ کمر درد بھی ہوتا ہے ویسے بھی کمر درد نمایاں علامت ہے۔ جسم کے کسی حصّہ کا درد کمر کی طرف رخ کرتا ہے ــــــــ رحم پر اس کا اثر بڑا واضح ہے۔ حجم بڑھ جاتا ہے اور رحم کا منہ سخت ہو جاتا ہے ، نیچے گر جاتا ہے یا اُوپر کو چڑھ جاتا ہے اور بعض اوقات خروج رحم کی شکایت ہو جاتی ہے۔ ــــــــ ورم خصیۃ الرحم کے لئے بھی خاص دوا ہے۔ دائیں طرف زیادہ اثر انداز ہے جبکہ بائیں طرف کے لئے لیکیسس بہتر ہے جس میں نیچے کی طرف بوجھ اور دباؤ سیپیا کی مانند ہوتا ہے ۔ میوریکس سے ان دونوں کی علامات مطابقت رکھتی ہیں مگر میوریکس کا غالب شہوانی جذبہ نقطہ تخصیص ہے ــــــــ بیلاڈونا میں بھی نیچے کی طرف بوجھ نمایاں علامت

ہے لیکن لیٹنے سے تکلیف زیادہ ہوتی ہے جبکہ سیپیا میں کھڑا ہونے سے زیادہ ہوتی ہے۔ حاملہ کی مختلف تکالیف کے لئے سیپیا بہترین دواؤں میں سے ہے۔

سمسی فیوگا ــــــــــــ ذہنی طور پر اس کا مزاج مالیخولیاوی اور بدنی طور پر ریاحی ہے اور اس کا اثر رحم پر نمایاں علامت ہے۔ سوان عورتوں کی جن کا مزاج اس طرح کا ہو یہ دوا نسوانی اعضا کی علامات کو یقینی طور پر رفع کرے گی ــــــــــــ حیض وقت سے پہلے اور مقدار میں زیادہ شدید درد کے ساتھ جو کمر میں پھرتا ہے۔ پیڑو کا درد بھی پیڑو میں اِدھر اُدھر پھرتا ہے اور مقامی طور پر اس کا درد اسی نوعیت کا ہوتا ہے جو ایک جگہ ٹھہرا نہیں رہتا (پلسا ٹلا) ــــــــــــ رحم کے درد یا ورم میں بھی اسی طرح مفید ہے (مزاج ملحوظ رکھا جائے)۔

پلاٹینا ــــــــــــ مغرور اور متکبّر مزاج عورتوں کی خاص دوا ہے ــــــــــــ حیض دن گھٹ کر مقدار میں زیادہ جما ہوا درد کیساتھ شرم گاہ ذکی الحس جنونِ شہوت ــــــــــــ خروج و تحجرِ رحم (آورم) ــــــــــــ مجامعت کے دوران درد داخلی و خارجی شرمگاہ میں (بیلاڈونا سیپیا۔ ایپس۔ کریوزوٹ) ــــــــــــ نلوں اور کمر پر دباؤ۔

الیٹرس ــــــــــــ عورتوں کے لئے سب سے بہتر مقوّی دوا ہے اور خاص طور پر رحم کے لئے ــــــــــــ ہر وقت

جسم میں تھکاوٹ کا احساس اور قبض نمایاں علامات ہیں ـــــــــــ

حیض وقت سے پہلے مقدار میں زیادہ درد کے ساتھ ـــــــــ رحم کا

ٹل جانا اور سیلان الرحم ـــــــــ حاملہ کی متلی اور قے کے لئے

سرفہرست ہے ـــــــــ حاملہ کی شرمگاہ کی خارش کے لئے

امبرا اور حمل نہ ہو تو اس کے لئے ریڈیم (۳۰ طاقت ہفتہ کے بعد)

مفید ہے ـــــــــ حاملہ کی قبض، کولنسونیا ـــــــــ حاملہ

کے دست ـــــــــ پلساٹلا ـــــــــ حاملہ کی چھائیں،

سیپیا ـــــــــ حاملہ کی ذہنی علامات ـــــــــ سمسی فیوگا

ـــــــــ حاملہ کی کھانسی ـــــــــ کاسٹیکم ـــــــــ حاملہ کی

بدہضمی ـــــــــ پلساٹلا اور کلکیریا کارب

ـــــــــ

حاملہ کے دانت کا درد ـــــــــ میگ کارب

ـــــــــ

حاملہ کا کمر درد ـــــــــ کالی کارب۔ حمل گرنے کی علامات ظاہر ہوں تو

کالوفائلم اور وائبرنم اپولس سرفہرست ہیں ـــــــــ

حمل ٹھہرتا نہ ہو (بانجھ پن) تو کونیم، نیٹرم میور بورکیس

مفید ہیں ـــــــــ دردِ زہ میں ولادت میں آسانی پیدا کرنے کے لئے

جیلسیمیم کو درد یں شروع ہوں تو آدھ گھنٹہ یا پندرہ منٹ کے وقفہ

سے دی جائے ـــــــــ ولادت کے بعد دردِ رحم کے لئے

کالوفائلم دیں۔

## سیکیل کار

ـــــــــ ادرارِ خون رحمی کے واسطے بہت

مفید ہے جبکہ خون کا رنگ سیاہ ہو، اگر رنگ سرخ ہو تو سبائنا بہتر دوا

ہے۔ دونوں میں ادرارِ خون درد کے ساتھ ہوتا ہے اور خون کے لوتھڑے ساتھ خارج ہوتے ہیں۔اگر بلا درد یہ شکایت ہو تو فیرم مفید ہے، جو ادرار حرکت سے زیادہ ہو اس کے لئے بوسٹا مفید ہے، ہر دو ہفتہ بعد حیض کا ہو جانا بوسٹا کی نمایاں علامت ہے ______ مزاج اگر مریضہ کا کلکیریا کارب جیسا ہو تو حیض زیادہ، وقت سے پہلے اور دیر تک رہے تو یہ دوا بہت مفید ثابت ہوگی۔ کلکیریا کارب دودھیا رنگ کے سیلان الرحم کے لئے بھی مفید ہے بشرطیکہ اس دوا کا مزاج موجود ہو۔ ویسے عام دوا سیلان الرحم کے لئے اگر علامات واضح نہ ہوں تو کلکیریا اوائیسٹا × ۳ نہایت سود مند ثابت ہوتی ہے ______ رحم کی رسولیوں (فائبرائڈز) کے لئے سکیل کار مخصوص ہے۔______

(نظامِ تولیدِ مرداں میں بھی مندرجہ ذیل آتشکی اور سوزاکی کیفیات کی دوائیں شامل ہیں)۔

## مرکسال

______ بیلاڈونا کی حاد حالت کے بعد یا مزمن صورت میں ورمِ رحم کے لئے ضروری دوا ہے ______

علاوہ ازیں آتشکی پھوڑا شرمگاہ یا ذکر کے لئے سرِ فہرست ہے۔اگر پارہ کا استعمال ہو چکا ہو تو نائیٹرک ایسڈ اور ہیپر مفید ہیں ______

آتشک اگر غلط علاج سے دبا دیا گیا ہو یا موروثی ہو تو مختلف اعضاء میں مختلف صورتوں میں اس کے بداثرات ظاہر ہوتے ہیں جن کے لئے کالی آیوڈیٹم، آڈرم۔ کالی بائیکروم، سفلینم، نائیٹرک ایسڈ، ہیپر، تھوجا، اور فائٹولکا علامات کے مطابق بہت مفید ہیں۔

تھوجا ______ سوزاک کی سر فہرست دوا ہے ____

____ مرض کی ابتداء میں جب پیشاب کی نالی میں درد اور جلن ہو تو ایکونائٹ اور کنتھیرس بہتر ہیں۔ اس کے بعد اگر مواد بن جاتے اور درد و جلن کیساتھ پیپ خارج ہونے لگے تو کینابیس سٹائیوا، پلسا ٹلا، مرکسال اور سیپیا (خاص طور پر عورتوں کے لئے) حسبِ علامات دوائیں ہیں ____

____ اگر مندرجہ بالا دواؤں سے آرام نہ ہو یا مرض کسی دیگر علاج سے دبا دیا گیا ہو یا موروثی ہو تو تھوجا، مرد اور عورت دونوں کے واسطے اہم ترین دوا ہے۔ سوزاک دب جانے سے یا موروثی طور پر آتشک کی طرح اس کے بد اثرات بے شمار علامات کی صورت میں ظاہر ہوتی ہیں جن کے لئے تھوجا سرِ فہرست ہے اور اس کے علاوہ نیٹرم سلف، میڈورینم، سٹیفس کالی سلف، آرجنٹم نائیٹریکم، آرجنٹم میٹیلیکم اور سیپیا، حسبِ علامات مفید اور اہم ہیں ____ ____ (اس میں مردوں اور عورتوں دونوں کے عوارضات شامل ہیں)۔

خیال رہے کہ سورا، آتشک اور سوزاک تین بنیادی مادے ہیں جن سے تمام امراض پیدا ہوتے ہیں۔ مفصل ذکر عنوان "تعارف" میں ہو چکا ہے۔

# نظامِ تنفس

**ایکونائٹ** ______ علامات اچانک اور شدت کے ساتھ خشک سردی لگ جانے سے نمودار ہوں۔ سردی محسوس ہو، سر میں درد اور ناک میں گھٹن، جلن اور خراش۔ چھینکیں آئیں لیکن اخراج خاص نہ

ہو۔ خشک کھانسی اٹھے ، اگر ساتھ بخار ہو تو یہ دوا بہت جلد علامات کو رفع کرے گی
انہی علامات میں شدت کم پائی جاتے تو پھر فیرم فاس بہتر ہے —— اگر یہی علامات
مرطوب سردی کی وجہ سے پیدا ہوں تو ڈلکامارا دی جاتے ۔ تبدیلی موسم پر ، جبکہ
خزاں میں دن گرم اور راتیں ٹھنڈی ہوں اور موسم مرطوب ہو تو نظامِ تنفس کی تمام
علامات حتیٰ کہ نمونیا تک کے لئے ڈلکامارا بہترین دوا ہے ۔

**نیٹرم میور** —————— جب ناک سے مواد پانی کی طرح
پتلا بہنے لگے تو یہ دوا سرفہرست ہے ۔ اگر مواد آبی خراش دار (تیزابی) ہو تو
ایلیم سیپا بہتر ہے ۔ اگر ناک سے سادہ پانی اور ساتھ ہی آنکھوں سے خراش
دار آبی اخراج ہو تو یوفریزیا دی جاتے ۔

**پلساٹلا** —————— جب مواد گاڑھا ہو جائے یا
(نزلادی) کان درد ہو یا کان بند ہو جائیں ۔ کھانسی ہو (اگر مریض سردی یا سرد غذا
وغیرہ سے تکلیف محسوس کرے تو پلساٹلا کی بجائے سائیکلامن دیں)۔
مواد ناک سے یا کھانسی سے سفید گاڑھا ہو تو کالی میور بہتر دوا ثابت ہوگی
اگر زرد ، پیلا گاڑھا ہو یا سبزی مائل ہو تو پلساٹلا ہی دی جاتے ۔ (زرد مواد کی
صورت میں کالی سلف اور نیٹرم سلف بھی مفید ثابت ہوتی ہیں) ۔ اگر مواد
گاڑھا ہو لیکن خراشدار ہو تو مرکسال ۳۰ دی جاتے اگر دانت درد نزلہ کے
سبب ہو تو یہ دوا منفرد ہے ۔ اگر قوتِ شامہ اور ذائقہ مفقود ہو جاتے تو پلساٹلا
ہی دی جاتے (میگنیشیا میور ، سلفر) ۔

**کالی بائیکروم** ـــــــــــ مواد جب بڑا لیسدار ہو جائے یا رک جائے اور بدیں وجہ سر درد ہو، پیشانی یا آنکھ کے اوپر درد ہو۔ کھانسی کی صورت میں مواد اسی طرح کا ہو تو یہی دوا درست ہے۔ ناک میں چھلکے اور کھرنڈ بنیں (سٹکٹا) یا ناک میں زخم بن جائیں تو یہی دوا افضل ہے۔

**بیلاڈونا** ـــــــــــ جب سوزش کا مقام حلق ہو، اور شدید خشک کھانسی ہو۔ حلق کے غدود (لوزتین) متورم ہوں تو بھی یہی دوا سب سے بہتر ہے۔ عام طور پر رات کو کھانسی زیادہ اٹھتی ہے۔

**فاسفورس** ـــــــــــ سوزش کا مقام حلق سے نیچے نرخرہ یا ہوا کی نالیاں (برانکائی) ہو جہاں خراش ہو کر خشک کھانسی اٹھے۔ آواز بھاری ہو یا بیٹھ جائے۔ بولنے یا ہنسنے سے بھی کھانسی اٹھے۔ کمی خون یا کسی دیگر عضو مثلاً معدہ، جگر وغیرہ کی خرابی کے سبب کھانسی ہو تو بھی یہی دوا افضل ہے۔ بعض اوقات پہلے خشک کھانسی ہوتی ہے اور بعد میں غلیظ بلغم خارج ہونے لگتا ہے۔ خشک کھانسی کے لئے جبکہ مقامِ سوزش نرخرہ ہو ریومکس اور سپینگونیا یا نامیٹریکا بھی مفید ہیں اگر کھانسی معمولی سرد ہوا لگنے سے اُٹھے اور گرمائش سے سکون ہو تو ریومیکس بہتر ہے۔ برائیونیا کی کھانسی خشک ہوتی ہے لیکن کھانسنے سے چھاتی میں یا دیگر مقامات میں درد ہوتا ہے۔ ھائوسائمس کی کھانسی خشک ہوتی ہے اور رات کو لیٹنے سے ہوتی ہے، اُٹھ کر بیٹھ جانے سے آرام آجاتا ہے۔ مینگنم میں لیٹنے سے آرام رہتا ہے اٹھ کر بیٹھنے سے بڑھتی ہے۔ بوڑھوں میں خشک کھانسی جو رات کو

لیٹنے، بولنے یا ہنسنے سے بڑھے کو مفید ہے۔ سپانجیا کی کھانسی خشک گھٹنوں، کتا کھانسی کی آواز کے ساتھ اٹھتی ہے۔ کاسٹیکم میں آواز بیٹھ جاتا ہے اور کھانستے ہوتے پیشاب خارج ہوتا ہے۔

اینٹیم ٹارٹ ———— بلغمی کھانسی۔ سانس میں بلغم بولتا ہے لیکن کھانسنے سے خارج نہیں ہوتا۔ یہ علامات اپی کاک کی بھی ہیں لیکن سانس کی آواز میں چیخ سی ہوتی ہے (ویزنگ) اور اینٹیم ٹارٹ میں آواز کھڑکھڑاتی ہے (ریٹلنگ)۔ پھر اپی کاک میں کھانسنے سے دمہ کی سی کیفیت پیدا ہوتی ہے، متلی اور قے بھی ہوتی ہے اور یہ پرانی بگڑی ہوئی کھانسی کے لئے بھی مفید ہے۔ سینگا کی کھانسی تر ہوتی ہے اور بلغم بڑی مقدار میں بآسانی خارج ہوتا ہے۔ یہ دوا بوڑھوں کے لئے خاص طور پر مفید ہے۔ اسی طرح ڈلکامارا میں بلغم کا اخراج آسانی سے ہوتا ہے اور اس کی کھانسی مرطوب موسم میں بڑھتی ہے۔ بچوں کی تشنجی کھانسی کے لئے سیمبیوکس ۳۰ مفید ہے، سانس میں بلغم بولتا ہے، ناک بند ہوتی ہے اور بچے کو منہ سے سانس لینا پڑتا ہے حتیٰ کہ دودھ نہیں پی سکتا۔ ناک بند ہونے کی علامت نمایاں طور پر ایمونیم کارب میں ہے اور اس کے بعد نکس و امیکا میں۔ نکس و امیکا میں ناک کبھی بند اور کبھی کھل جاتی ہے۔ کالی کارب کی کھانسی کا دورہ شدت کے ساتھ اٹھتا ہے اور ساتھ اُباک ہوتے ہیں جس سے بمشکل لیسدار تھوڑا سا بلغم نکلتا ہے اور یہ کھانسی زیادہ تر نصف شب کے بعد اٹھتی ہے۔ دل کے عارضہ کے سبب کھانسی ہو تو لیکیسس اور ناجا دینی چاہیئے۔ تریا بلغمی کھانسی کے

لئے حاد یا مزمن صورت میں ھیپر ۳ نہایت مفید ہے اگر سردی سے کھانسی میں اضافہ ہو۔ فاسفورس ۳ کی خشک کھانسی کے بعد جب بلغم کا اخراج ہونے لگے تو ھیپر نہایت سودمند دوا ثابت ہوتی ہے۔

## سلفر ۲۰۰، کلکیریا کارب ۲۰۰، لائیکوپوڈیم ۲۰۰

مزمن زکام نزلہ کھانسی میں یہ تین دوائیں بالترتیب دینے سے بڑے مفید نتائج برآمد ہوتے ہیں۔ ان کے درمیان وقفہ ایک یا دو ہفتہ کا ہونا چاہیئے۔ جن مریضوں میں ذرا سی سردی لگ جانے سے یا سرد مشروبات سے نزلاوی علامات پیدا ہو جائیں ان کے لئے بھی مفید ہیں۔ ہر موسم سرما میں کھانسی کی شکایت ہو جائے تو سوریننم ۲۰۰ بہترین دوا ہے سردیوں کی کھانسی کے لئے انٹیم سلف آورییٹم × ۳ بھی بڑی مفید ہے۔ اگر مزمن عارضہ کا سبب ناک کی ہڈی کا ٹیڑھا ہونا تشخیص ہو تو ایمبیلوسیم ۳۰ سے بہتر کوئی دوا نہیں۔ اگر سبب ناک میں بدگوشت یا مسّہ ہو تو مندرجہ بالا تین دواؤں کو بالترتیب دے کر آخر میں وقفہ مذکورہ سے تھوجا دی جائے چھینکوں کی مزمن عادت سیکیشیا سے یقینی طور پر رفع ہو جاتی ہے۔ معمولی اور حاد حالت میں چھینکوں کے لئے سیباڈلا دی جائے۔

**پرٹوسن** ——— کالی کھانسی میں اس دوا کی صرف ایک خوراک دیں۔ افاقہ ہو تو نہ دہرائی جائے ورنہ تین دن کے بعد ۳۰ طاقت پھر ایک خوراک دیں۔ عام طور پر دو یا تین خوراکوں سے مرض دفع ہو جاتا ہے۔ کھانسی (کالی) پرانی ہو جائے تو اسی دوا کو ۲۰۰ طاقت

میں ہفتہ کے وقفہ سے دیں جو بالعموم دوسری دفعہ دینے کی ضرورت پیش نہیں آتی۔ ڈروسرا ۲۰۰ بھی اسی طرح کالی کھانسی میں مفید طور پر مستعمل ہے بالعموم صرف ایک خوراک سے ہی کھانسی رفتہ رفتہ ختم ہو جاتی ہے۔

**اپی کاک** ــــــــــــ دمہ کے دورہ کے دوران میں حسبِ حالت ایک سے چار گھنٹہ کے وقفہ کے ساتھ دیں اس میں دمہ کے دورہ کی مکمل علامات پائی جاتی ہیں۔ دقّتِ تنفس، چھاتی پر بوجھ، سانس میں بلغم چیخنے کی آواز، کھانسی بلا اخراج بلغم اور اطراف پر سرد پسینے۔ بلغم زیادہ خارج ہو تو اینٹیمم ٹارٹ۔

**نیٹرم سلف** ــــــــــــ دمہ کے دورہ کے دوران میں بھی نہایت سودمند ہے اور بعد میں مرض کا مکمل علاج بھی ہے۔ اس کے ساتھ ٹیوبرکیولینم ۲۰۰ ہفتہ کے وقفہ سے دی جائے تو مرض قطعی طور پر رفع ہو جاتا ہے۔

**نکس وامیکا** ــــــــــــ دمہ کا سبب خرابی معدہ ہو تو یہ دوا سب سے بہتر ہے۔ اگر پیٹ میں نفخ، آنتوں کی خراش وجہ ہو تو کاربو ویج اور لائیکو پوڈیم دیں۔ کاربو ویج نحیف بوڑھے لوگوں کے لئے زیادہ مفید ہے اور اس کے دورے عموماً موسم سرما میں زیادہ ہوتے ہیں۔ بڑھاپے کے دمہ کے لئے سینیگا اور باداگیٹا میوڈ بہت مفید ثابت ہوئی ہیں۔

**آرسینکم آیوڈیٹم × ۳** ________ اگر دمہ کا سبب ماضی میں برانکائٹس یا نمونیا ہو تو یہ دوا غذا کے آدھ گھنٹہ بعد کچھ عرصہ کے لیے دی جائے اگر سبب جلدی ابھار کا دب جانا ہو تو سلفر بہترین دوا ہے۔ یہ دوائیں دورہ کے دوران میں دینے سے گریز کرنا چاہیئے۔ اگر دورہ کا وقت نصف شب مخصوص ہو تو آرسینکم البم ۳۰۔ بعد از نصف شب ۳ سے ۵ بجے ہو تو کالی کارب ۳۰ دی جائے۔ اگر دمہ محض تشنجی ہو، بلغمی نہ ہو تو کیوپرم ۳۰ دینا چاہیئے۔

**ٹیوبرکیولینم** ________ سل (دق) وراثت میں مرض منتقل ہو کر عود کر آنے کا اندیشہ یا ویسے ابتدائی علامات سے خدشہ پیدا ہو تو بطور حفظِ ماتقدم سب سے زیادہ مفید دوا ہے۔ مرض کے دوران میں بھی دیگر دواؤں کے ساتھ، بڑی مددگار ثابت ہوتی ہے۔ مرض کا اندیشہ ہو تو بطور حفظِ ماتقدم فاسفورس اور کلکیریا کارب بھی سرِ فہرست ہیں۔ فاسفورس کا مریض دبلا، طویل قامت اور تنگ سینہ ہوتا ہے اور کھلی ہوا میں بہتر محسوس کرتا ہے جبکہ کلکیریا کارب کا مریض فربہ ہوتا ہے اور کھلی ہوا میں بدتر محسوس کرتا ہے، علامات فاسفورس کی موجود ہوں تو مرض کے دوران میں اس کا استعمال نہایت سودمند ہوگا لیکن اس کو بار بار نہیں دوہرانا چاہیئے۔ اسی طرح سلفر، آرسینکم البم اور سلیشیا کا استعمال بھی بہت کم اور بڑی احتیاط سے کرنا چاہیئے۔

آرسینک آیوڈائیڈ ×۳ ــــــــــــ سل کے دوران میں اس سے بہتر کوئی دوا نہیں ہے۔ چار گرین دن میں تین دفعہ غذا کے آدھ گھنٹہ بعد مسلسل دیں جب اسہال آنے لگیں تو بند کر دیں پھیپھڑوں کے دق کی جملہ عام علامات اس دوا میں پائی جاتی ہیں۔ اگر دق کے مادہ سے ساتھ غدود بھی متاثر ہوں (خنازیر) تو کلکیریا آیوڈائیڈ ×۳ دی جائے۔ بلغم کے ساتھ خون آتا ہو تو فیرائی آیوڈائیڈ ×۳ دی جائے ــــــ بخار کھانسی، کمزوری اور رات کو پسینے اس مرض کی عام نمایاں علامات ہیں جو آرسینک آیوڈائیڈ میں موجود ہیں۔

سلیشیا ۳۰ ــــــــــــ جب دق کا مادہ پیپ کی شکل اختیار کر چکا ہو اور جسم کی طاقت و حرارت بہت گر چکی ہو تو یہی دوا شفا دے سکتی ہے بشرطیکہ اس کے استعمال میں بڑی احتیاط برتی جائے۔ ایک خوراک دے کر اس کے عمل یا ردِ عمل کا انتظار کریں اور مریض پر نگاہ رکھیں۔ یہ دوا احتیاط سے استعمال کی جائے تو مرض کے آخری درجہ میں بھی کامیاب ثابت ہوگی۔ اگر بلغم بہت زیادہ متعفن ہو تو فیلنڈریم دینی چاہیئے۔ یہ علامت (متعفن بلغم) سینگوئنیریا میں کم درجہ میں پائی جاتی ہے۔

برائیونیا ــــــــــــ ذات الجنب۔ پلیورسی میں جبکہ چھاتی میں درد ہو جو سانس لینے اور حرکت کرنے سے بڑھے۔ درد کے مقام کی طرف لیٹنے سے آرام ہو (برعکس کالی کارب)۔ بخار ہو۔ کھانسی ہو اگر مرض میں کم شدت پائی جاتے تو پھر ایسکلیپیاس دینی چاہیئے۔ بخار

زیادہ ہو تو برائیونیا اور ایکونائٹ باری سے دی جائیں۔

**سلفر** ــــــــــــ پلیورسی میں جب مواد بننا شروع ہو جائے اور درد شدید ہو، ذرا سی حرکت بھی برداشت نہ ہو۔

**آرسینکم البم** ــــــــــــ پلیورسی کے درد کی شدّت ختم ہو جائے لیکن مواد خشک نہ ہوا ہو۔ایسی صورت میں ایپس بھی مفید ہے اگر مریض ٹھنڈک سے بہتر محسوس کرتا ہو اور

**ہیپر سلفر** ــــــــــــ جب مواد پیپ کی شکل اختیار کر جائے اور سل کا خدشہ لاحق ہو تو یہ دوا مخصوص ہے۔

**ایکونائٹ** ــــــــــــ خشک سردی لگنے سے اچانک نمونیا کا شدید حملہ۔ کھانسی، بخار، پیاس، بے چینی اور خوف میں شدّت۔ اگر کھانستے ہوئے اور حرکت کرنے سے چھاتی میں درد ہو تو برائیونیا ۳۰ کے ساتھ باری سے دی جائے ــــــــــــ اگر اسہال ساتھ ہوں تو فاسفورس اور ایکونائٹ باری باری دیں۔ قے بھی ہو تو یہی دو دوائیں بہتر ہیں۔

**نیوموکوکسینم** ــــــــــــ تجربہ شاہد ہے کہ اس دوا کی صرف ایک خوراک سے نمونیا کا مریض تندرست ہو جاتا ہے بہت کم دفعہ دوسرے روز دوسری خوراک دینے کی ضرورت پڑتی ہے یا

کسی دوسری دوا کی۔

**لائیکوپوڈیم** ــــــــــــ بوجہ لاپرواہی یا غلط علاج سے نمونیا بگڑ جائے یا طول پکڑ جائے تو یہ دوا منفرد ہے۔ (ایسی صورت میں بھی نیومو کوکسینم خوب کام کرتی ہے)۔

**اینٹیم ٹارٹ** ــــــــــــ بخار، غنودگی، کھانسی، سانس میں دقت اور چیخنے کی آواز اور چھاتی میں درد نمایاں علامات ہیں۔ ننھے بچوں اور بوڑھوں کے نمونیا کے لئے مختص دوا ہے اگر ساتھ جگر ملوث ہو جائے اور دایاں پھیپھڑہ ماؤف ہو تو چیلیڈونیم دیں۔

**ٹیوبرکیولینم** ــــــــــــ جب مواد (بلغم) پیدا ہو جائے تو اس دوا کی ایک خوراک (۳۰ طاقت) شفا کے لئے کافی ہوتی ہے۔ سردی کا اثر قبول کرنے کی طرف رجحان ہو جس سے زکام، نزلہ، کھانسی یا نمونیا ہو جاتا ہے ۲۰۰ طاقت لمبے وقفہ سے دی جائے (ھیپس) اگر نمونیا کے بعد سل (دق) کے آثار پیدا ہو جائیں تو اس دوا کو لمبے وقفہ (ہفتہ کے بعد) دیں اور ساتھ روزانہ تین دفعہ غذا کے بعد آرسینک آیوڈائڈ دی جائے

## نظامِ دورانِ خون

**کریٹیگس ہے** ــــــــــــ دورانِ خون میں مرکزی

کردار دل کا ہے اگر دل تندرست و توانا ہے تو دورانِ خون میں بھی اعتدال قائم رہے گا اور دل کو تندرست و توانا رکھنے کے لئے کریٹیگس کہ سے بہتر کوئی دوا نہیں ہے۔ عام طور پر ڈیجی ٹیلس کو بڑی اہمیت دی جاتی ہے لیکن اس کے مقابلے میں کریٹیگس کہیں بہتر اور بے ضرر ثابت ہوئی ہے ———— آج کل دل کے دو عارضے انجائنا پیکٹورس اور کارونری تھرومبوسس عام ہو چکے ہیں اور "ہارٹ فیل" ہونے سے اموات کا شمار نہیں۔ اگر مذکورہ دو عوارض کا خفیف سا بھی شبہ پیدا ہو جائے تو یہ دوا بطور حفظِ ماتقدم کبھی کبھی لینے سے دل کے عضلات اور اعصاب اس قدر مضبوط ہو جاتے ہیں کہ کسی عارضۂ قلب کا خطرہ نہیں رہتا۔ مرض کے دورہ میں بھی نہایت مفید ہے۔ دل کی رفتار بہت دھیمی اور ٹوٹ کر، محسوس ہوتا ہے کہ دل چلتے چلتے رک جائے گا، یہ اس کی نمایاں علامات ہیں ———— چھاتی کی بائیں طرف بالائی حصہ میں دباؤ کا سا درد محسوس ہوتا ہے ————

دل پر چربی چڑھ جانے اور دل پھیل جانے کے عارضہ میں بھی مفید ہے۔

## کیکٹس

———— دردِ دل کے دورہ میں اس کو اوّل اہمیت حاصل ہے۔ "یہ احساس کہ دل مٹھی یا شکنجہ میں آیا ہوا ہے" اس کی نمایاں علامت ہے۔ درد چھاتی کے درمیان یا بائیں طرف (مقامِ قلب) سے بائیں بازو میں جاتا ہے (کریٹیگس کہ)۔ انجائنا اور تھرومبوسس کے سبب پیدا ہونے والے دردِ دل کے دورہ کے لئے مفید ہونے کے علاوہ دل کی ورمی کیفیت میں بھی نہایت مفید ہے۔ دل کے دمہ (دمہ قلبی) کے لئے بہترین دوا ہے اگر دقّتِ تنفس، دم گھٹنا،

اختلاجِ قلب، غشی اور لیٹا نہ جا سکنا، علامات ہوں ـــــــــ
دردِ دل کے دورہ کے لئے سپائجیلیا بھی مفید ثابت ہوتی ہے۔
کیفیت ورمی ہو یا غیر ورمی یا عصبی۔ دل کے درد کا پشت کی جانب
بڑھ، بائیں بازو کی طرف اور تمام چھاتی میں پھیل جانا، دل کی دھڑکن
کا ذرا سی حرکت حتیٰ کہ بازو ہلانے سے بھی تیز ہو جانا اور تکلیف بڑھ جانا
سپائجیلیا کی اہم علامات ہیں۔

**کالمیا** ـــــــــ ریوماٹزم یا گنٹھیا کے دب جانے
سے یا ویسے دل کے بڑھ جانے کے لئے اوّل دوا ہے۔ دل میں درد
ہوتا ہے اور بایاں بازو سو جاتا ہے، سانس پھولنا، دھڑکن اور دل
کا اضطراب اور فم معدہ سے دل کی طرف دباؤ چیدہ علامات ہیں ـــــــ
ـــــــ ریومیٹک یا گنٹھیا وی مرضِ قلب کے لئے رھسٹاکس
بھی کافی مفید ہے۔ بہت زیادہ جسمانی ورزش کرنے والوں کے اس
عارضہ، یعنی دل کا پھیل یا بڑھ جانا، کے لئے بھی رھسٹاکس نہایت
اعلیٰ دوا ہے۔ (پہاڑ پر چڑھنے والوں کے دل بڑھ یا پھیل جانے کے
لئے آرسینکم البم موزوں ہے) ـــــ دل کے بڑھ جانے
اور دمہ کے لئے ناجا بھی مفید ہے۔

**نیٹرم میور** ـــــــــ اختلاجِ قلب کی عام
شکایت، جو کمی خون یا دل کے فعلی بگاڑ کی وجہ سے ہو، کے لئے
نہایت زود اثر دوا ہے۔ کمی خون کے سبب دل کی دھڑکن کے واسطے

فیرم بھی مفید ہے ——— اختلاجِ قلب باقاعدہ مرض کی صورت اختیار کر جائے تو اگنس اور ایبیز نائیگرا سے بہتر کوئی دوا نہیں ہے ——— فیرم، فیرم میور، فیرائی آرس، نیٹرم میور اور کلکیریا فاس کمیٔ خون کے لئے کامیاب دوائیں ثابت ہوئی ہیں۔ سبز بھس (بھس خبیث) کے لئے آرسینکم البم مخصوص دوا ہے۔

# نظامِ حرکت

**رھسٹاکس** ——— عضلات، پٹھوں اور جوڑوں پر اس دوا کا اثر اتنا گہرا اور وسیع ہے کہ شاید ہی کسی دوسری کا ہو۔ بازو، ٹانگیں، گردن اور کمر ایک ہی طرح اس کے دائرہ اثر میں ہیں۔ حرکت سے تکلیف کا عارضی طور پر کم ہونا اور لیٹنے یا آرام سے بڑھنا اس دوا کی اہم ترین علامت ہے۔ اعضاء کا درد ہو یا خدر (سن ہونا)، حرکت کرنے سے کمی واقع ہونا لازمی علامت ہے اس کے علاوہ مرطوب موسم، ٹھنڈک اور طوفانِ بادو باراں میں تکلیف کا بڑھنا دوسری نمایاں علامت ہے۔ (بعض اوقات کمر درد حرکت سے بڑھ جاتی ہے)۔ کمر درد میں رھسٹاکس کے بعد مکمل آرام کے لئے اکثر کلکیریا فلور کی ضرورت پڑتی ہے۔

**برائیونیا** ——— ریاحی دردوں میں یہ دوا دوسرے

نمبر ۲ پر آتی ہے اس کے درد حرکت سے بڑھتے ہیں اور آرام کرنے سے کم ہوتے ہیں۔ عضلات یا جوڑوں میں ورم آجانے کی صورت میں پہلی دوا ہے۔ اگر زیادہ پانی کی پیاس اور بخار اور قبض ساتھ ہو تو تریاق ہے (حرکت سے زیادتی نکس وامیکا، لیڈم اور کالچیکم میں بھی ہے)۔

"گردن میں بل پڑ جائے" تو برائیونیا اور سمسی فیوگا مفید ہیں۔ میکروٹینم ×۳ عضلات کے لئے بہترین مقوی دوا (ٹانک) ہے ______ جوڑوں یا پٹھوں یا عضلات میں اکڑاؤ یا تناؤ پیدا ہو جائے تو کاسٹیکم بہترین ہے ______ تشنج یا اینٹھن (مقام کوئی ہو) کے لئے میگ فاس، کیوپرم اور سلفر مفید ثابت ہیں۔

**لیڈم** ______ ریاحی دردوں اور گنٹھیا کیلئے نہایت مفید ہے۔ تکلیف کا نیچے سے شروع ہو کر اوپر کو جانا اس کی اہم علامت ہے (کالوفائلم) بستر کی گرمائش اور حرکت سے تکلیف بڑھتی ہے۔ عام طور پر چھوٹے جوڑوں میں گانٹھیں بن جاتی ہیں۔ یہ دوا بازو اور ٹانگوں کی کمزوری کے لئے بھی مفید ہے (سکاربوآین)۔

**کالوسنتھ** ______ عرق النساء (شیاٹیکا) کی پہلی دوا ہے۔ مرض کے آغاز ہی میں اگر اس دوا کا استعمال کر لیا جائے تو رفع ہو جاتا ہے ورنہ یہ مرض پرانا ہو کر موذی بن جاتا ہے اور مختلف دواؤں کا یکے بعد دیگرے استعمال ناگزیر ہوتا ہے۔ وہ ادویات مندرجہ ذیل ہیں۔ رھسٹاکس، میگ فاس، نیفیلیم۔ کارب سلف، سلفر

لائیکوپوڈیم، ایمونیم میور، لیکیسس۔

**کالچیکم** ـــــــــ اس کا اثر ریشوں، پٹھوں اور ھڈی کی سطح پر مخصوص ہے۔ ریاحی درد اور گنٹھیا دونوں میں مفید ہے۔ اس کے درد چلتے پھرتے ہیں (پلسا ٹلا۔ کالمیا) حرکت سے اور شام کے وقت تکلیف بڑھتی ہے۔ اس کا مریض بالعموم بہت کمزور ہوتا ہے۔ زیادہ تر چھوٹے جوڑ (انگلیوں کے) متاثر ہوتے ہیں (کالو فائلم۔ ایکٹیا سپائکاٹا لیڈم، رھڈوڈ)۔ [صرف کلائی کے ریاحی درد کے لئے واملا اڈوریٹا اور روٹا بہت مفید ہیں۔ گھٹنوں کے لئے بنزوئک ایسڈ اور کالی آیوڈائڈ۔ ٹخنوں کے لئے لیڈم۔ کندھوں (دونوں) کے واسطے میڈورینم دائیں کندھے کے جوڑ و عضلات کے لئے سینگونیریا اور میگ کارب بائیں کندھے اور عضلات کے لئے نکس موسکاٹا اور فیرم۔ کہنی کے لئے ناسٹوکا۔ کولھوں کے جوڑوں کے لئے آرجنٹم میٹلیکم۔ صرف عضلاتی تکلیف کے لئے سمسی فیوگا]۔ کالچیکم کا استعمال زیادہ دیر تک نہیں کرنا چاہیئے۔ اس طرح ریاحی یا گنٹھیادی مادے کا دل کی طرف منتقل ہو جانے کا خدشہ ہوتا ہے۔

**کالمیا** ـــــــــ اس کا اثر زیادہ تر بالائی دھڑ، چھاتی گردن، کمر وغیرہ پر ہوتا ہے یا تکلیف اوپر سے شروع ہو کر نیچے کی طرف جاتی ہے اور ایک جگہ نہیں ٹھہرتی بلکہ پلساٹلا کی طرح چلتی پھرتی ہے۔ اگر ریاحی یا گنٹھیاوی مادہ دل میں منتقل ہو جاتے تو یہ دوا پہلے درجہ کی ہے دوسرا نمبر

لھیم کارب کا ہے۔

**سلیشیا** ______ مزمن تکلیف میں یا مرض موروثی ہو تو سریع فہرست ہے۔ اس کے درد ٹھنڈک اور رات کے وقت بڑھتے ہیں اور گرمائش سے آرام ملتا ہے۔ رات کی زیادتی مرکسال میں بھی ہے لیکن اس میں پسینہ بہت زیادہ آتا ہے اور جتنا پسینہ زیادہ آئے اتنی تکلیف بڑھتی ہے جو مرکسال کی بنیادی علامتوں میں سے ہے۔ جوڑوں اور پٹھوں کی مزمن ریاحی تکلیف میں جب جوڑ یا اعضا میں مواد سختی اختیار کر جائے اور ان کی صورت بگڑ جائے۔ کھچ جائیں یا ٹیڑھے ہو جائیں تو گوانکم مفید ثابت ہو گی۔ یہ کیفیت کاسٹیکم میں بھی ہے اور گوانکم اس کے استعمال کے بعد تکلیف کو پوری طرح رفع کر دیتی ہے۔

## نظام اعصاب

**فاسفورک ایسڈ** ______ جسطرح فیرم (فولاد) کمی خون کے لئے کامیابی کے ساتھ عام مستعمل ہے اسی طرح فاسفورک ایسڈ عصبی کمزوری کے لئے ہے خاص طور پر جب سبب جنسی بداعتدالی یا رنج وغم یا دماغی مشقت یا کوئی دیگر عصبی ہیجان ہو۔ مادۂ تولید کا کسی ذریعہ سے زیادہ اخراج بھی ان اسباب میں شامل ہے کالی فاس بھی عام عصبی کمزوری کے لئے نہایت مفید ثابت ہوتی ہے اس دوا میں سبب زیادہ تر اعصاب پر غیر ضروری بوجھ ڈالنا ہوتا ہے۔ رنج وغم کے حادثات کے لئے اگنیشیا ہے۔

اور مزمن اثرات کے لئے فاسفورک ایسڈ، ھسٹیریا کے لئے اگنیشیا بہترین ہے۔ ھسٹیریا کی غشی میں موسکس دینے سے مریض فوراً ہوش میں آجاتا ہے۔

**زنکم** ———— ضعفِ دماغ کے لئے پہلے درجہ کی ادویات میں شمار ہوتی ہے۔ کمر درد، ٹانگوں میں کمزوری کا احساس اور بے چینی (مریض اکثر ٹانگیں ہلاتا رہتا ہے)۔ پنڈلیوں میں چیونٹیاں رینگنے کا احساس اور ریڑھ میں جلن نمایاں علامات ہیں ———— زنکم رعشہ میں بھی مفید ہے اگر جلدی اُبھار دب جانا یا خوف سبب ہو، دائیں طرف بالعموم متاثر ہوتی ہے۔

**فاسفورس** ———— عصبی ضعف اچانک ظاہر ہوتا ہے۔ موت کا خوف، مستقبل کا خوف، تنہائی میں خوف، اضطراب، بے چینی، چڑچڑاپن، ذراسی آواز پر چونک جانا، دورانِ سر، سوچنے کی قوت کمزور، ٹانگیں سرد اور ران میں کمزوری و خدر کا احساس، کانوں میں آوازیں اور چھوٹے چھوٹے مقامات میں جلن کا احساس نمایاں علامات ہیں ———— عصبی خلیئے ضائع ہونے کے لئے یا جنسی بداعتدالی کے سبب فالج ہو جائے تو نہایت مفید ہے۔

**پکرک ایسڈ** ———— ضعفِ اعصاب، دماغ میں بیداری نہ ہو اور ہر وقت لیٹے رہنے کو جی چاہے۔ معمولی دماغی،

مشقت سے نقاہت اور سر درد ہو جاتے۔ جنسی اکساہٹ زیادہ۔ صبح کے وقت کمر اور ٹانگوں میں بوجھ اور کمزوری محسوس ہو اور جوڑوں اور عضلات میں بھی دکھن محسوس ہو ——— نچلے دھڑ کے فالج کے لیئے اہم ادویات میں سے ہے ——— ریڑھ میں درد کے لیئے بھی نہایت مفید ہے (سمسی فیوگا)۔

## ھائپیریکم

——— اعصاب کی دردی کیفیت میں خاص طور پر چوٹ لگنے سے، نہایت مفید ہے۔ ریڑھ کی چوٹ کے لیئے سرفہرست ہے۔ کزاز (ٹیٹنس) کے واسطے بطور حفظِ ماتقدم قابلِ اعتماد ہے ——— ریاحی عصبی سوزش کے لئے رھسٹاکس فیرم فاس × کالی میور مفید ہیں ——— شرابیوں کے عصبی ورم کے لئے سمسی فیوگا، پلمبم اور لیڈم مفید ہیں ——— کمزور مریضوں میں یا مرض میں شدت پائی جائے تو آرسینکم البم بہتر دوا ہے، اس کی علامت، جلن جیسے گرم مالش سے آرام ملے، مخصوص ہے ——— کارب سلف عرق النساء کے لئے بہت مفید ہے اگر درد کی وجہ عصبی ورم ہو (سشیاٹک نرو کام ———

## سپائجیلیا

——— عصبی درد کے لئے اوّل درجہ کی دوا ہے۔ اس کے درد بالعموم بائیں طرف ہوتے ہیں۔ دردِ شقیقہ یا چہرہ کا درد، دل کا درد، بازو کا درد وغیرہ زیادہ تر بائیں طرف۔ اس کے درد میں دل کی دھڑکن اور دل کی اضطرابی کیفیت ہمراہ ہوتی ہے (دائیں

ط‌ف ــــــ سینگو نیریا) ــــــ میریا یا انفلوئنزا کے سبب پیدا ہونے والے عصبی درد اور کونین کے زیادہ استعمال کے بعد ایسے درد کے واسطے آرسینکم البم اور نیٹرم میور مفید ہیں ــــــ درد کے ساتھ خدر ہو تو پلاٹینا بہتر ہے۔
جس درد کو گرم مالش سے آرام ملے اس کے لئے میگ فاس مفید ہے۔

## رھسٹاکس

ــــــ فالج کے لئے (خاص طور پر نچلے دھڑ کا) سب سے پہلے ذہن میں آتی ہے فالج کی ابتدا ریا سبب ریاحی ہو یا بھیگ جانے یا مرطوبیت کی وجہ سے ہوا ہو تو زیادہ مفید ثابت ہوگی۔ ایسا فالج جو عصبی بخار مثلاً ٹائیفائیڈ کے باعث ہو جائے، اس کے لئے سب سے بہتر دوا ہے۔ ننھے بچوں کے حاد فالج کیلئے مفید ہے (سلفو) ــــــ رھسٹاکس مزمن فالج کیلئے زیادہ بہتر ہے۔ حاد صورت میں سبب اگر بھیگ جانا یا مرطوبیت ہو تو ڈلکامارا بہتر ہے۔

## کاسٹیکم

ــــــ یہ جزوی فالج یعنی کسی ایک عضو کے فالج کے لئے بہترین دوا ہے۔ مثلاً لقوہ یا زبان کا فالج یا ایک بازو، ایک ٹانگ، ایک ہاتھ وغیرہ کا فالج ــــــ فالج کا سبب عموماً سردی کا لگ جانا ہوتا ہے اور زیادہ تر موسم سرما میں ــــــ بارائیٹا کارب بھی نہایت مفید ہے اگر خون کی نالیوں کی ساخت اندرونی موٹی ہو جانا سبب ہو، اسی لئے بڑھاپے میں فالج

کے لیے بہت مفید ہے۔ (بلڈ پریشر کی زیادتی کا سبب خون کی نالیوں کی اندرونی سطح کا موٹا ہوجانا ثابت ہے اور ہائی بلڈ پریشر کے مریضوں کو یہ مرض عموماً ہوجاتا ہے۔ آدم صرف بلڈ پریشر کو کم کرنے میں مفید مددگار ہے۔ کیکٹس لو بلڈ پریشر (بلڈ پریشر کم) کے لئے مفید ہے) ہائی بلڈ پریشر کی حاد اور شدید علامات کے لئے بیلاڈونا بہتر ثابت ہوگی۔

**جیلسیمیم** ـــــــــ ضعفِ دماغ، عدم یکسوئی سر کی پشت میں ہلکا درد، خود اعتمادی معدوم اور دورانِ سر۔ اچانک جذبات سے خرابیٔ ہاضمہ یا اسہال اہم علامات ہیں ـــــــــ یہ دوا بچوں کے فالج کے لیے نہایت اعلیٰ ہے ـــــــــ سارا نظامِ حرکت مفلوج ہوجاتے اور اس کا سبب فعلی بگاڑ ہو (یعنی کوئی عضوِ ماؤف یا کہیں تبدیلیٔ ساخت واقع نہیں ہوتی) تو یہ دوا بہت مفید ہے۔

**پلمبم** ـــــــــ فالج کے ساتھ مقامِ ماؤف کا سوکھنا اس دوا کی خاص علامت ہے۔ اس کا فالج عام طور پر رفتہ رفتہ سوکھنے کے ساتھ ظاہر ہوتا ہے۔ خون کی نالیوں کی اندرونی سطح کا موٹا ہوجانا بارائیٹا کارب کی طرح اس دوا میں بھی ہے جو فالج کا سبب بنتا ہے ـــــــــ بالائی دھڑ زیادہ متاثر ہوتا ہے۔ کلائی (ہاتھ) کے فالج میں نہایت مفید ثابت ہوئی ہے (اس مرض کو محرروں کا رعشہ یا فالج کہا جاتا ہے)۔

**اگاریکس** ـــــــــ یہ دوا رعشہ کے لئے مخصوص ہے

کانپنا، پھڑکنا اور جھٹکے لگنا اس کی نمایاں علامات ہیں اس لئے لڑکھڑاتی چال (لوکو موٹر اٹیکسیا) کے لئے بھی مفید ہے۔ معمولی آنکھ یا کسی محدود مقام کے پھڑکنے سے لے کر رعشہ تک کی علامات اس کے دائرہ اثر میں ہیں گویا نظامِ اعصاب کے لئے نہایت اہم دوا ہے۔ اعصابی کمزوری کی وجہ سے ہاتھ یا کسی دیگر عضو کے کانپنے کے لئے بہت مفید ہے (کالی فاس)۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔

رعشہ کے لئے کیوپرم مفید ہے اگر تشنج بھی ساتھ پایا جائے۔۔۔۔۔۔۔۔۔ اگاریکس کا رعشہ بعض اوقات زاویائی ہوتا ہے یعنی بایاں بالائی اور دایاں زیریں یا دایاں بالائی اور بایاں زیریں حصّہ۔۔۔۔۔۔۔۔۔ دائیں طرف بازو اور ٹانگ کے رعشہ کے لئے ٹیرنٹولا بہتر ہے۔ اس کا رعشہ نیند میں بھی جاری رہتا ہے جبکہ اگاریکس کا نیند میں کم ہو جاتا ہے۔ سمسی نیوگا بائیں طرف کے لئے مفید ہے۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔ جس رعشہ میں جھٹکے نمایاں طور پر زیادہ لگتے ہوں اس کیلئے مائیگیل بہتر ہے۔ رعشہ میں فالجی کیفیت پائی جائے تو کاسٹیکم مفید ہے۔ دیوانگی ساتھ ہو یا دوسرے الفاظ میں دیوانوں کے رعشہ کے لئے سٹرامونیم مفید ہے۔ رعشہ کے لیے میگ فاس بنیادی اہم دوا ہے اس کا استعمال مسلسل کیا جائے تو نہایت تسلی بخش نتائج برآمد ہوں گے۔

## جِلد

**سلفر**۔۔۔۔۔۔۔۔۔ جِلدی ابھار اور خارش کا مریض سامنے آتے ہی سب سے پہلے ذہن میں سلفر آتی ہے۔ نہانے دھونے

سے زیادتی (۲) خارش اور جلن نمایاں علامات ہیں۔ رات کے وقت خارش زیادہ ہوتی ہے۔ باریک پھنسیاں یا زرد کھرنڈ دار قدرے بڑی پھنسیاں خارش کے ساتھ، ایکزیما، خم میں (جہاں دو اعضاء ملتے ہیں مثلاً بغل یا کنج ران وغیرہ) ابھار اور خارش (سیلینیم، سورینیم، نیٹرم میور گریفائٹس، ھیپر) ______ جوڑوں کے اوپر جلدی ابھار کے لئے کرلوزوٹ ______ سلفر کے جلدی ابھار میں خارش اور جلن کا ہونا لازمی ہے ______ جلدی ابھار اور خارش ہاتھ کی پشت پر ہو تو بوسٹا خاص دوا ہے ______ داد (رنگ ورم) کے لئے سلفر، سیپیا، ٹیلوریم اور ٹیوبرکیولینم ______ جنبل کے لئے سلفر، تھائیرائیڈ مینم، آرسینکم البم، بوریکس ______ اور جذام کے لئے ھائیڈروکوٹائل، سفلینم، بسیلینم اور سلفر کو خاص طور پر ذہن میں رکھیں ______ خارش بلا ابھار کے لئے ڈولیکس مختص ہے۔

## گریفائٹس

______ سلفر کے بعد جلد یا جلدی ابھار کے لئے دوسرے نمبر پر ہے۔ شگاف جلد میں پڑ جانا اور چپچپا (گوندنما) مواد اس کی نمایاں علامات ہیں ______ جلدی ابھار سر پہ، چہرہ پر، جوڑوں کے خم میں، انگلیوں کے درمیان یا کان کی پشت میں، جہاں کہیں بھی ہو شگاف اور مواد کو زیر نگاہ رکھنا ضروری ہے ______ شگاف کی علامت پٹرولیم میں بھی ہے لیکن یہ خون آلود ہوتے ہیں، مواد گریفائٹس جیسا نہیں ہوتا ______ گریفائٹس

میں خارش بھی موجود ہوتی ہے۔ نمدار خارشی ابھار میں بال گرتے ہیں اگر ابھار خشک چھلکے دار ہو اور بال بھی گریں تو لائیکوپوڈیم بہتر ہے ــــــ

ــــــ سر پہ جلدی ابھار اور خارش یا ایکزیما کے لئے ــ اولینڈر، وائلا، وِنکا، کلکیریا کارب بھی مفید ہیں ــــــ

جسم کے بالوں والے حصہ میں خارش ہو تو فیگو یا سیرم بہت مفید ہے

ــــــ بلا ابھار بال گرنے کے لئے نیٹرم میور اور بالچڑ کے لئے فلورک ایسڈ مفید ہیں ــــــ سر کے بفہ یا سیکری خشک کے لئے آرسینکم البم، تر بفہ یا سیکری کے لئے سلفر

ــــــ جسم پر زیادہ بال ہوں یا عورتوں کے چہرہ پر بال ہوں تو تھوجا اور میڈورینم مفید ہیں۔

## آرسینکم البم

ــــــ مزمن ایکزیما، چنبل اور چھپاکی کے لئے جبکہ ان امراض کے سبب جلد موٹی ہو جاتی ہے۔ جلن، خارش، سوزش نمایاں علامات ہیں۔ چنبل کے لیے خاص رواۓ اس کی جلن کو گرمائش سے آرام ملتا ہے اور سلفر کی جلن اور خارش گرمائش سے بڑھتی ہے آرسینک کے ابھار خشک ہوتے ہیں ــــــ

ــــــ چنبل کے لئے سیپیا اور تھائیرائڈینم بھی مفید ہیں ــــــ مزمن چھپاکی کے لئے نیٹرم میور نہایت اعلیٰ دوا ثابت ہوتی ہے ــــــ چھپاکی عام ۔ ٹھنڈک و مرطوبیت سے ۔ ڈلکامارا، رھسٹاکس ــــــ ۔ گرمائش ــــــ ایپس

## ہیپر سلفر ——— پھنسیاں پھوڑے

حاد یا مزمن عادت ۔ پیپ بننے کا رجحان ۔ جلد ناقص ۔ زخم مندمل نہ ہو یا بہت زیادہ دیر مندمل ہونے میں لگ جائے ۔ جلد چھوئے جانے سے ذکی الحس ۔ ناقص جلد کے لئے جو زخم مندمل نہ کر سکے سلیشیا بھی مفید ہے ۔ نمدار اُبھار جوڑوں کے زخم میں (جوڑوں کے اوپر ——— کریوزوٹ)

——— خبیث قسم کے اُبھار اور پھوڑوں کے لئے انتھراکسینم بہتر دوا ہے ——— ناخنوں کے گرد یا نیچے پیپ پڑ جائے (بسہری) یا اکسس عارضہ کی عادت بن جائے تو ہیپر ــ سلیشیا مخصوص ہیں ——— بھربھرے یا بدنما ناخنوں کے لئے سلیشیا اور تھوجا ——— موٹے اور بھدّے ناخنوں کے لئے گریفائیٹس ——— ناخن کناروں سے گوشت میں دھنس جائیں (انگروئنگ ٹونیلز) کے لئے میگنٹ پول آسٹ ۔

## رھسٹاکس ——— چھوٹی کھرنڈ دار پھنسیاں

اور خارش ۔ باریک خسرہ نما اُبھار اور خارش ۔ نملہ (سٹری ۔ ہرپیز) کے لئے نہایت مفید دوا ہے (میزیریم) بھی نملہ کے لئے مفید ہے اور عصبی درد بوجہ نملہ دوران یا بعد میں ہوں تو خاص دوا ہے ۔ نملہ کے بعد عصبی درد کے لئے پرونس سپائنوسا بھی مفید ہے ۔

رھسٹاکس کی علامات رات کو مرطوب موسم اور موسم سرما میں بڑھتی ہیں ۔ آبلوں کے لئے بہت مفید ہے ۔ آبلوں ـــ کے لئے کنتھ یرس اور کو دنجن بھی مفید ہیں ——— آبلے آتشکی ہوں تو مرکری

## آبلے مزمن ہوں تو آرسینکم البم

## سورینم

جلدی اُبھار اور خارش جو بستر کی گرمائش سے زیادہ ہو۔ جلد غلیظ، چکنی اور باوجود غسل کے میلی رہے۔ تعفن اس دوا کی خاص علامت ہے اس کے اُبھار عموماً سر، چہرہ، گال، کان پر اور جوڑوں کے خم میں ظاہر ہوتے ہیں ———

——— جلدی علامات اگر موسم سرما میں خاص طور پر ظاہر ہوں یا بڑھ جائیں تو سورنیمر سے بہتر کوئی دوا نہیں (موسم گرما میں کالی بائیکروم)

——— خیال رہے کہ سلفر اور سورینم مادہ سورا کیلئے سرفہرست ہیں ——— محض چنبل (سوراسس) کے لئے سورینم دینا درست نہیں ہے جب تک اس دوا کی جملہ علامات موجود نہ ہوں ———

——— یہ بھی ذہن نشین کر لیا جائے کہ چنبل سرطان کا پیشِ خیمہ ہو سکتی ہے ——— جلدی اُبھار دبا دیئے جائیں تو سلفر اور سورینم ہی سرفہرست ہیں ——— عام اور معمولی جلدی اُبھار اور خارش کے لئے کالی سلف، کالی آرس بہتر ہیں اور پھنسیوں پھوڑوں کے لئے کلکیریا سلف۔

# بخار، تپ

## ایکونائٹ

——— اچانک اور شدت سے بخار کا حملہ ہو، سردی سے یا سردی (لرزہ) کے بغیر ہو۔ سوزشی یا ورمی کیفیت

لازمی امر ہے۔ کیفیت نزلاوی جھلیوں میں پائی جاتے یا کسی عضو میں، اس کی موجودگی کے بغیر یہ دوا تپ کے لیے بے کار یا نقصان دہ ثابت ہوگی ۔ ورمی بخار میں شدت پائی جائے تو بیلاڈونا بھی مفید ہے لیکن ایکونائٹ کی طرح نزلاوی جھلیوں اور پھیپھڑوں کی سوزش (نمونیا) میں ایکونائٹ کی طرح مفید نہیں ہے۔ ورمی کیفیت کے ساتھ بخار میں شدت کم ہو تو فیرم فاس بہتر ہے۔ بخار کی تشخیص ہونے سے پہلے اگر علامات واضح نہ ہوں۔ تو فیرم فاس اور کالی سلف بے ضرر دوائیں ہیں ۔

ایکونائٹ کے بعد اکثر سلفر کی ضرورت ہوتی ہے جس سے آرام تکمیل پاتا ہے۔ (مرض کوئی بھی ہو باوجود صحیح دوا دینے کے علامات میں تخفیف نہ ہو تو سلفر دینی چاہیئے) ۔

**برائیونیا** ـــــــــــ بخار، درد شدید (کہیں بھی ہو)، پیاس زیادہ پانی کی وقفہ کے ساتھ، قبض اور حرکت سے درد نمایاں علامات ہیں۔ تپ محرقہ (ٹائیفائڈ) ہو یا نمونیا یا کوئی دیگر بخار مذکورہ علامات موجود ہوں تو یہ دوا مفید ترین ثابت ہوگی۔ نمونیا میں کھانسی یا حرکت سے چھاتی میں درد ہوتا ہے اس دوا کے درد دباؤ سے کم ہوتے ہیں (دباؤ سے درد بیلاڈونا، کالی کارب) ۔

**جیلسیمیم** ـــــــــــ بخار، جسم میں میٹھا میٹھا درد کمزوری، سر بھاری اور چکر، غنودگی، قدرے قبض اور پیاس بہت کم یا نداد نمایاں علامات ہیں۔ اس کا بخار مسلسل رہتا ہے۔ موسم گرما کے بخار کے لئے

مفید ہے ـــــــ بخار کم ہو جاتا ہے اُترتا نہیں اور پسینہ نہیں آتا۔ نزلاوی تپ (انفلوئنزا) میں بہت مفید ہے (نیٹرم سلف)۔

## بیلاڈونا

ـــــــ بخار شدید، سر درد شدید، چہرہ سرخ اور گرم، اطراف ٹھنڈے، ہذیانی کیفیت اور پیاس عام طور پر معدوم نمایاں علامات ہیں۔ اگر پسینہ آتے بھی تاہم حرارت میں کمی واقع نہیں ہوتی۔ ورمی تپ میں سب سے اوّل دوا ہے۔ دانت نکالنے کے سبب بچوں میں بخار کے لئے بہترین ہے، بچے کا سر اور بالائی دھڑ زیادہ گرم ہوتا ہے اور نچلا دھڑ کم گرم اور پاؤں سرد ہوتے ہیں۔ نیند میں بچہ چونکتا ہے (فیرم فاس کی علامات بیلاڈونا جیسی کم شدت میں ہوتی ہیں)۔

## ملیریا آف

ـــــــ ملیریا (نوبتی بخار) میں اہم ترین دوا ہے۔ علامات جیسی بھی ہوں یہ دوا ملیریا سے نجات دلاتی ہے۔ اس کی ہم اثر دوسری دوا نیٹرم سلف ہے۔ اس کے استعمال کے لیے کبھی بخار چڑھنے کا وقت یا علامات کی خصوصیات معلوم کرنے کے تردد کی ضرورت نہیں ہوتی، البتہ اگر صفراوی علامات نمایاں ہوں تو یہ دوا زیادہ بہتر ثابت ہوگی۔

ـــــــ نیٹرم میور اعلیٰ دوا ہے جب "نوبت" نمایاں ہو۔ بخار ایک دن یا دو دن چھوڑ کر چڑھتا ہو تو بہت مفید ہے (چائنا)۔ کونین کے استعمال کے بعد ملیریا یا کونین کے بداثرات کے لئے خوب دوا ہے۔ اگر بخار روزانہ عین ایک وقت پر چڑھتا ہو تو سیڈرون واحد دوا ہے۔ ملیریا پرانا ہو جائے اور کونین کا استعمال بھی کیا جا چکا ہو تو آرسینکم البم اور

نیٹرم میور مفید ہیں ______ ملیریا آف بخار کے دوران میں نہیں دینی چاہیئے۔ اس کا استعمال بخار اتر جانے کے بعد کیا جائے البتہ نیٹرم سلف بخار کے دوران میں بھی دی جاسکتی ہے ______ اپی کاک ملیریا کے لئے بعض اوقات بہت مفید ثابت ہوتی ہے، متلی اور قے اس کی نمایاں علامت ہے۔

**انفلوئنزینم** ______ وبائی نزلہ، زکام اور کھانسی جس میں بخار بھی ہوتا ہے کے لئے مفید ترین دوا ہے۔ علامات کی تخصیص کرنے کی ضرورت نہیں اسی طرح نیٹرم سلف بلا تخصیص علامات نہایت مفید ہیں ______ علامات زیر توجہ ہوں تو جیلسیمیم اور یوپے ٹوریم پرف مفید ہیں۔ جیلسیمیم کا درد جسم میں ہلکا ہوتا ہے اور یوپے ٹوریم کا درد بہت زیادہ ہوتا ہے، ایسے محسوس ہوتا ہے کہ ہڈیاں ٹوٹ رہی ہیں، نیز اس میں صفراوی علامات بھی پائی جاتی ہیں۔ نیٹرم سلف اور یوپے ٹوریم پرف میں چھاتی کا درد جو کھانسے سے بڑھے خاص علامت ہے۔

**مار بیلینم** ______ خسرہ کے لئے بہترین ثابت ہوئی ہے۔ اس دوا کی صرف ایک خوراک (۳۰ طاقت) سے خسرہ مکمل طور پر نکل آتا ہے اور کوئی پیچیدگی پیدا نہیں ہوتی اگر ساتھ اسہال ہوں تو رھسٹاکس دی جائے۔ خسرہ کے دوران میں نمونیا کیلئے نیوموکوکسینم ۳۰ کی صرف ایک خوراک کافی ہے یا پھر فاسفورس اور برائیونیا دی جائیں۔

(نمونیا کے لیے دیکھیے "نظامِ تنفس")

خسرہ کے بعد کھانسی کے لئے ڈرو سرا ۔ کالی سلف اور ریومیکس مفید ہیں ـــــــ خسرہ کے دوران میں بغرضِ محال باوجود مار بیلینم دینے کے خسرہ مکمل طور پر نہ نکل رہا ہو یا نکل کر دب جائے تو سلفر یا زنکم کی ضرورت پڑ جاتی ہے ۔

**ایکنیشیا ۵** ـــــــ عفونتی مسلسل بخار میں بڑی اہم دوا ہے ۔ عفونتی بخار (سیپٹک فیور) میں اگر زیادہ شدت پائی جاتے تو پائروجن ، سیپسین اور نیکیسس بہتر ہیں ۔ ایکینیشیا کے بخار میں شدت نہیں ہوتی ۔ شدت میں مندرجہ بالا دواؤں کے ساتھ بیٹو کیسنم بھی مفید ہے ـــــــ سوتک کے بخار میں ایکینیشیا بہت مفید ہے اس کی مقدار (۵) فی خوراک ۵ سے ۱۰ قطرے ہونی چاہیئے اور دہرانے کا وقفہ لمبا نہ ہو ۔

**آرسینک آیوڈائڈ ۳×** ـــــــ تپ دق کے لئے سرِ فہرست ہے ۔ سلِ دق کے مرض کو دور کرنے کے لئے اکثر اوقات دوسری دوا کی ضرورت کم پڑتی ہے البتہ کھانسی کے لئے علامات کے مطابق کچھ ادویات دینی پڑتی ہیں ۔

باب نمبر ۸

# خواص الادویہ

## ۱۔ ایکو نائٹ ۔ مانکسھوڈ ۔ پچھناک ۔ ۳ ۔ ۳۰

علامات اچانک اور شدت کے ساتھ ظاہر ہوں ۔ شدید اضطراب اور بے چینی ۔ خوف (آرسینکم البم) ـــــ شدید پیاس بار بار ـــــ درد ، بخار ، نزلہ ، کھانسی ، اسہال ، ہیچش وغیرہ کوئی تکلیف جو اچانک اور شدت کے ساتھ ظاہر ہو ـــــ اچانک ، سردی (خشک) لگ جانے سے ـــــ ساز یا گانا برداشت نہ ہو (سیپیا) ـــــ حیض کے دوران ـــــ نیٹم کارب) کھانسی خشک ، شدید سانس نکالتے ہوئے (رومکس ـ سٹیلم ـــــ سانس لیتے ہوئے : ـــــ سپانجیا) ـــــ نمونیا (برائیونیا فاسفورس ۔ نیومو کوکسی ینم) ۔

> شام اور رات ۔ گرم کمرے میں ۔ مقام ماؤف کی طرف لیٹنے سے (ھیپر ۔ نکس موسکاٹا)

< کھلی ہوا میں (پلساٹلا ۔ ایلو بینا ۔ میگ کارب ۔ سیپیا)

معاون ـــــ سلفر

---

## ۲ :۔ ایگاریکس ۔ ٹوڈ سٹول ۳۰ ۔ اوپر

لرزنا ، پھڑکنا اور جھٹکے لگنا جاگتے ہوئے لیکن نیند کے دوران نہیں

۱ ـــــ رعشہ، لڑکھڑانی چال ـــــ معمولی آنکھ پھڑکنے سے رعشہ تک۔

کھر یا برنٹ زدہ ـــــ سخت سردی کے اثرات ـــــ مجامعت

شہوت رانی اور عیاشی کے بد اثرات (نکس وامیکا، لوبیلیا، رینکولس)

جلدی ابھار دب جانے سے مرگی ہو جائے (سلفر، سورینم)۔

علامات جوزاویائی طور پر ظاہر ہوں، بایاں بالائی اور دایاں زیریں (انٹیم ٹارٹ

سٹرامونیم ـــــ دایاں بالائی اور بایاں زیریں، میڈورینم

فاسفورس، امبرا، برومیم، سلفیورک ایسڈ)۔

سردی بہت زیادہ محسوس ہو (سورینم، کلکیریا کارب،

کالی کارب)۔

ے کھانے کے بعد۔ مجامعت۔ سردی۔ ذہنی مشقت۔ طوفان

بادو باراں سے پہلے۔

---

## ۳۰۔ ایلوز، ساکوٹرینا ایلوز، مصبر۔

سر درد ے گرمائش سے ے ہ ٹھنڈک سے، کمر درد کے ساتھ باری سے

پیٹ درد کے ساتھ باری سے۔

پیٹ درد۔ دائیں طرف پیڈو میں۔ گڑگڑاہٹ اور پیٹ درد ـــ

اسہال ے کھانے پینے کے بعد (کروٹن)۔ ے صبح بیدار ہوتے ہی (سلفر،

سورینم، ریومیکس)۔ ہوا خارج ہوتے ایسا معلوم دے کہ ساتھ

فضلہ خارج ہو جائے گا یا ہو جائے۔ (ہیڈریاٹک ایسڈ، نیوم میور،

اولینڈر)

بواسیر۔ مسّے انگور کے گوشے کی مانند خروج۔ مقعد پر مسلسل بوجھ۔

اورارِ نوان مقعد میں خارش، دکھن اور جلن ٹھنڈے پانی سے

ے ... عادات (نکس وامیکا) صبح خشک گرم موسم کھانے پینے کے بعد ہو۔ کھڑے ہونے اور چلنے سے۔

> سرد موسم۔ سرد پانی۔ ہوا کے اخراج اور اجابت سے۔

مختلف ہومیوپیتھک ادویات زیادہ دی گئی ہوں تو ایلومنا ان کے اثرات میں توازن قائم کرتا ہے۔

---

۴:۔ ایلومینا۔ ایلومینم آکسائیڈ۔ الومنیم ۳۰۔ اوپر

حرارت غریزی کمزور، توانائی ماند، ضعف اور کھبس

وقت بڑا سست رفتار معلوم دے (کینیبس انڈیکا، آرجنٹم نائٹریکم بڑی تیزی سے گزرتا محسوس ہو۔ (تھیریڈین)

مٹی، کوئلے وغیرہ کھانے کی خواہش (کالکیریا کارب۔ سورینم)

قبض بوجہ ضعف قوتِ اخراج نرم اجابت پر بھی زور لگانا پڑے (سلیشیا، ویراٹرم البم، اناکارڈیم)۔

سیلان الرحم مقدار میں بہت زیادہ اور خراشدار (مرکیورس)

قبض بوڑھوں کی (اوپیم، لائیکوپوڈیم) بچوں کی جو دوسرا دودھ پیتے ہوں۔ حمل کے دوران (سیپیا)۔

> سرد ہوا۔ موسم گرما۔ بیٹھنے سے۔ آلو کھانے سے۔ ایک دن چھوڑ کر نئے اور پورے چاند پر (سلیشیا)

> ہلکے گرم موسم میں۔ گرم مشروبات۔ کھانے سے (سورینم)۔ مرطوب موسم میں (رسٹاکس / کاسٹیکم)۔

معاون ۔ ـــــــ برائیونیا

۵:۔ ایمونیم کارب ۔ سمیلنگ سالٹس ۔ ۳۰

ادرارِ خون مزاجی ۔ چہرہ دھونے سے نکسیر (آرنیکا ۔ میگ کارب) بچے نہلانے سے گریز کریں (اینٹیم کروڈ ۔ سلفر) ۔

ناک رات کو بند ہو جائے اور منہ سے سانس لینا پڑے (نکس وامیکا ہیپر ۔ سیمبوکس ۔ سٹکٹا) اور کھانسی خشک (دھسک سی) اٹھے زخم گنگرین کی شکل اختیار کر لیں ۔

حیض کے آغاز میں ہیضہ کی سی علامات (ویراٹرم البم ۔ بووسٹا) ۔

حیض وقت سے پہلے زیادہ اور درد کے ساتھ

دِقتِ تنفس اور دھڑکن سے جسمانی مشقت یا سیڑھیاں چڑھنے سے ۔

سرد مرطوب موسم ۔ غسل ۔ حیض کے دوران (ڈلکیمرا) ۔

پیٹ کے بل لیٹنے سے (ایسڈ کاربالک ایسڈ) ۔ درد کے مقام کی طرف لیٹنے سے (پلسٹلا) ۔

متضاد ـــــــ لیکیسس ۔

۶:۔ اینا کارڈیم ، مارکنگ نٹ ، بھلاوا ۔ ۳۰ ۔ اوپر

نسیان ۔ خود اعتمادی نہ ہو ۔ کینہ ور ۔ شر پسند ۔ کوسے اور قسمیں کھائے (نیل کینیم ۔ الیم ۔ نائیٹرک ایسڈ) ۔ مراق ۔ امتحان کا خوف ـــــــ غذا سے علامات میں کمی ہو یا رفع ہو جائیں (کالی فاس ۔ سورینم) ۔

ے ۱۱۱ معدہ کھانے سے (چیلیڈ وینیو۔ آیوڈیم)۔

ہتھیلی پر مہاسے (نیٹرم میور ——— سامنے ہاتھ پر ———

کالی میور)۔

معاون ——— لائیکو پوڈیم۔ پلاٹینا۔ پلساٹلا۔

---

۱۷۔ اینتھراسینم۔ اینتھریکس پوائزن۔ ۳۰۔ اوپر

ادرارِ خون سیاہ، منہ، ناک، مقعد یا جنسی اعضاء کے راستے کولتار

کی مانند (کروٹیلس) ——— خون اور جلد کے خبیث امراض ———

عفونتی بخار (پائروجن، لیکیسس، ایکینیشیا)

کاربنکل۔ خبیث قسم کے جلدی ابھار، پھوڑے، آبلے، زخم، درد اور زہر باد۔

درد انتہائی جلن کے ساتھ (آرسینک البم۔ کار بالک ایسڈ۔ لیکیسس)۔

بدبو کے اثرات۔

---

۱۸۔ اینٹی مونیم کروڈم۔ سلفائڈ آف اینٹی مونی۔ ۳۰۔ اوپر

بچپن اور جوانی میں مٹاپے کی طرف رغبت (کلکیریا کارب) ———

بچہ چڑچڑا اور بدمزاج۔ اس کی طرف دیکھنے یا اسے چھونے سے بھی روتے چلائے

اور ضد کرے (اینٹیم ٹارٹ۔ سینا۔ کیمومیلا)۔

اداسی اور مایوسی ——— مراق ——— بسیار خوری کے

بداثرات ——— ضعفِ معدہ۔ زبان پر سفید تہ جمی ہوئی۔ چٹپٹی چیزوں کی

خواہش۔ پاؤں کے تلوے میں چنڈیاں (رینکولس بلب) ———

ٹھنڈے پانی میں غسل نہ کرسکے۔

> زیادہ گرمی یا زیادہ سردی سے ۔ دھوپ یا گرمی کی شدت ۔ کھانے کے بعد ۔

< کھلی ہوا میں ۔ آرام کرنے سے ۔ گرم پانی سے غسل کرنے سے ۔

معاون :۔ سکوٗلا (سیلا) ۔

---

۹ :۔ اینٹی مونیم ٹارٹار یکم ۔ ٹارٹار ایمیٹک ۔ ۶ ۔ ۳۰

بچہ ضدی اور چڑچڑا (اینٹیم کروڈ ۔ سینی کیولا) ننھے بچوں کا نمونیا ۔ ہوا کی نالیوں (پھیپھڑوں) میں بلغم کھڑکھڑائے لیکن خارج نہ ہو غنودگی ۔ نقاہت ، سانس میں خرخراہٹ اور چہرہ پر سرد پسینہ ۔

> سرد مرطوب موسم ۔ رات کو لیٹنے پر ۔ گرم کمرے میں ۔ بہار میں تبدیلی موسم پر (سیلیشیم سلف ۔ کالی سلف) ۔

< کھلی ہوا ۔ سیدھا بیٹھنے سے ۔ بلغم کے اخراج سے ۔ دائیں طرف لیٹنے سے (ٹبیکم) ۔

---

۱۰ :۔ ایپس میلیفیکا ۔ بیز لپوائزن ۔ شہد کی مکھی کا زہر ۔ ۳۰

سوجن ، جلن ، چبھن اور دکھن نمایاں علامات ہیں ــــــــــ

چھپاکی ــــــ آنکھوں کے نیچے بھربھراہٹ (اوپر ۔ کالی کارب ــــ اوپر نیچے ــــــ فاسفورس) ۔ استسقاء بلا پیاس (پیاس کے ساتھ ــــــ ایپو سائینم ، ایسیٹک ایسڈ) ــــــ ذکاوتِ حس چھوئے جانے کی (لیکیسس ، بیلاڈونا) ۔

> سوکر اٹھنے پر (لیکیسس) گرمائش میں ۔

ے ٹھنڈک۔ کھلی ہوائیں۔

معاون:۔ نیٹرم میور، آرسینکم البم، پلساٹلا۔

---

۱۱:۔ آرجنٹم میٹیلیکم۔ سلور۔ نقرہ۔ ۳۰۔ ادپر۔

حلق کے گہرے بداثرات۔ احتلام۔ عضوِ تناسل کمزور اور سکڑ جائے یا ٹیڑھا ہو جائے۔ بولنے یا گانے سے آواز بیٹھ جائے (الیومینا۔ آرم ٹرف ____ نزلہ سے ____ کاسٹیکم) حلق میں خراش۔ ہنسنے سے کھانسی ہو (فاسفورس، ڈروسرا۔ سٹینم)۔

چھاتی میں نقاہت کا احساس (سٹینم)۔

ے گاڑی کی سواری (کاکولس)۔ بولنے یا گانے سے۔

معاون:۔ الیومینا۔ سٹینم۔ (حلق کی بدعادات کو روکنے کے لیے اوریگینم دیں ____ حلق کے بداثرات کے لئے فاسفورک ایسڈ بھی نہایت مفید دوا ہے۔

---

۱۲:۔ آرجنٹم نائیٹریکم۔ سلور نائیٹریٹ (کاسٹک) ۳۰ اوپر

حاد یا مزمن امراض بوجہ غیر عام یا مسلسل ذہنی مشقت ____

جلد باز۔ ہر کام جلد بازی سے کرے۔ مضطرب، چڑچڑا۔ عصبی۔ (آورم۔ ٹیلیم).

وزن کم ہونے یا سوکھنے کی طرف رغبت ____ (مٹاپے کی طرف ____ اینٹیم کروڈ، کلکیریا کارب) وقت سست رفتار معلوم دے۔ (کنیبس انڈیکا ____ تیز رفتار معلوم دے تھیریڈین)

سردرد ے سر کس کر باندھنے سے یا دبانے سے (اپیکس۔ پلساٹلا)۔

---

میٹھے کی خواہش (نمکین چیزوں کی ______ نیٹرم میور)۔

پیٹ میں ہوا اور ڈکاریں (کاربو ویج)۔

پیشاب از خود خارج ہوتا رہے (کاسٹیکم، سلفر، پلساٹلا)۔

مردمی کمزوری یا نامردی۔ مجامعت کرتے ہوئے ایستادگی مفقود (ایگنس، سیلینیم، کلیڈیم)۔

مجامعت کے دوران شرم گاہ میں درد (مرد اور عورت دونوں میں)۔

نچلا دھڑ کمزور۔

> سرد ہوا، سرد غذا۔ میٹھا۔ آئس کریم۔ دماغی مشقت۔

< کھلی ہوا۔ سرد پانی سے غسل۔

---

۱۳:۔ آرنیکا مونٹانا۔ لیوپرڈ زبین۔ ۳۰۔ اُوپر۔

حاد یا مزمن اثرات چوٹ کے ______ صدمہ جسمانی اور عضلاتی چوٹ

درد کہ جیسے کسی نے پیٹا ہو ______ اور ارِخون ______

بستر سخت معلوم دے۔

اوپر کا جسم گرم نچلا دھڑ سرد (بیلاڈونا)۔

عضلات کی چوٹ۔ (پٹھوں کی ______ رسٹاکس ______

عصبی یا ریڑھ کی ______ ھایپیریکم ______ ہڈی کی ______ روٹا۔

ہڈی ٹوٹ جائے ______ سمفائیٹم ______ زخم ______ کیلنڈولا

______ سوئی یا کانٹا وغیرہ چبھ جائے۔ کیڑوں کے ڈنک ______

لیڈم۔)۔

> لیٹنے یا آرام کرنے سے۔ شراب سے۔

< چھونے سے۔ یا حرکت سے (رھسٹاکس۔ روٹا)۔

۱۴:۔ آرسینکم البم۔ سنکھیا۔ ۳۰۔ اُدپر۔

ضعف، نقاہت، بے چینی اور خوف موت کا۔ درد شدید جلن کے ساتھ < گرمائش اور گرم مشروبات سے ــــ پیاس بار بار ایک دو گھونٹ کی۔ منہ خشک (بلا پیاس ــــ پلساٹلا)۔

اسہال بار بار تھوڑی مقدار میں۔ متعفن سڑے ہوئے۔ کھانے پینے کے بعد قے خاص طور پر پانی ہضم نہ ہو۔ پیتے ہی الٹ دے ــــ دقت تنفس، < جھک کر بیٹھنے سے ــــ دمہ کے نصف شب ــــ جلد سرد خشک، چھلکے اتریں۔ جلن ہو۔ چنبل خشک ــــ سوکھا تیز رفتاری کے ساتھ۔ پسینے اور نقاہت (ٹیوبرکیولینم۔ ویراٹرم البم) علامات سال بعد عود کر آئیں (لیکیسنس ــــ، سلفر، کاربو ویج، تھوجا)۔

> نصف رات۔ سردی سے۔ سرد غذا و مشروبات سے۔ مقامِ ماؤف کی طرف لیٹنے سے۔

< گرمائش سے۔

معاون:۔ کاربو ویج، ناسفورس، پائروجن۔

۱۵:۔ آورم میٹیلیکم۔ گولڈ۔ طلاء۔ ۳۰

مالیخولیا، مغموم، اُداس، پر نفرت۔ جھگڑالو۔ خودکشی کی طرف رغبت ذکاوت حس ــــ آتشک یا پارے کے استعمال کے سبب علامات۔

مزمن ــــــــ ھڈی خورہ ۔ ناک اور کان کی پشت کی ھڈی کا تعفن یا متعفن اخراج ــــــــ خروجِ رِحم متحجر ــــــــ رِحم متورم ہو کر باہر نکل آتا ہے اور سخت ہو جاتا ہے ــــــــ دل چلتے رک جاتے اور ایک دم پھر چلنے لگے ۔ دل پر چربی چڑھ جاتے ۔

اختلاج القلب (بیلاڈونا ۔ گلونائن) ــــــــ بلڈ پریشر زیادہ (ہائی) ۔ بلڈ پریشر کم ــــــــ کیکٹس ــــــــ

< سرد ہوا ۔ ٹھنڈک ۔ لیٹے ہوئے ۔ دماغی مشقت ۔ موسم سرما ۔

> گرم ہوا ۔ گرمائش ۔ صبح ۔ موسم گرما ۔

---

۱۶ :۔ اگنیشیا ۔ پیپیتا ۔ ۳۰ ۔ اوپر

عصبی مریض ۔ عجیب و غریب علامات اور ان کی کمی بیشی کے متضاد انداز ۔ کبھی روئے کبھی ہنسے ۔ ابھی غمگین اور اب خوش و خرم ــــــــ غشی کے دورے ــــــــ رنج و غم کے اثرات ۔ آہیں بھرے ۔ تنہائی پسند ہو ۔ خاموش ــــــــ مزاج غیر مستقل ، بے صبر اور جھگڑالو ۔ ذکاوتِ حس ــــــــ ہسٹیریا ۔

تمباکو ناقابلِ برداشت ۔ تمباکو نوشی سے تکلیف میں اضافہ ہو ــــــــ بولتے کھاتے گال یا زبان کاٹ لے (وائپرا) ــــــــ

خروجِ مقعد (پوڈوفائلم ، روٹا ، نائٹرک ایسڈ ، میوریاٹک ایسڈ) ۔

درد چھوٹے سے محدود مقام میں (کالی بائیکروم) ــــــــ

< تمباکو ، کافی ، برانڈی ۔ چھونے سے ۔ حرکت سے ۔ تیز بُو ۔ جذبات

رنج و غم ۔

< گرما ئش ۔ زور کے ساتھ دبانے سے ۔ لٹکتے ہوئے ۔ چلنے سے ۔

متضاد :۔ کاذیا ، نکس و امیکا ، ٹبیکم ۔

## ۱۷ :۔ آیوڈم ، آیوڈین ۔ ۳۰

خنازیر یا خنازیری مزاج ـــــــ کسی ایک عضو کا سوکھ جانا ـــــــ تنجر ـــــــ سوکھا باوجود خوب کھانے پینے کے ، بھوک زیادہ ۔ بار بار کھائے ـــــــ غدود متاثر ، بڑھ جائیں ۔ سخت ہو جائیں (تھائیرائیڈ ، پستان ، خصیئے ، خصیۃ الرحم ، پراسٹیٹ وغیرہ) پستان سوکھے مرجھائے ہوئے ، چھوٹے ۔

گلہڑ ، سخت (گلہڑ کے لئے تھائیرائیڈینم ، سپانجیا ، اور برومیم بھی مفید ہیں) ۔ قبض < ٹھنڈے دودھ سے ـــــــ حیض کی بجائے لیکوریا ۔

> گرمائش سے ۔ سر لپیٹنے سے < (سلیشیا ، ھیپر ، سورنیم)

معاون :۔ لائیکوپوڈیم ، ھیپر ، مرکسال ، برومیم ۔

## ۱۸ :۔ اپی کاک ۔ ۳۰ ۔ اوپر

جب بھی معدہ کی خرابی کی علامات نمایاں ہوں (اینٹیم کروڈ پلساٹلا) ۔ متلی اور قے اہم علامت ہے ـــــــ کھانسی اور بلغم ـــــــ اجابت سبز ۔ آؤں ۔ خون آلود ۔ پیچش ، خاص طور پر موسم خزاں میں (کالچیکم) ۔ ادرارِ خون سرخ (ملیفولیم ، فیرم

فیرم فاس)۔

دمہ۔ سینے میں بلغم چیخے، کھانسی ہو مگر اخراج بلغم میں دقت ہو۔ (نیٹرم سلف) نوبتی بخار (ملیریا) (نیٹرم سلف)۔

سردی اور گرمی دونوں زیادہ محسوس ہوں۔

ے سردی اور خشک موسم، مرطوب گرم ہوا۔ حرکت خفیف سے بھی۔

---

## ۱۹:۔ اوپیم۔ افیون ۳۰ اوپر

زیادہ تر بچوں اور بوڑھوں کے عوارضات میں مفید ہے۔

حرارت عزیزی کمزور۔ دواؤں کا اثر نہ ہو (کاربو ویج)۔

کوئلے کی گیس کے اثرات (بجلی کا جھٹکا لگنے کے ـــ مارفینم)۔

غنودگی۔ نیند کا غلبہ۔ سکتہ ـــــ (مرض کوئی بھی ہو)۔

قبض۔ حاجت ندارد۔ اجابت موٹے سیاہ سُدّوں کی صورت میں ـ بچوں اور بوڑھوں کی۔ بے حسی۔ تمام اعضاء میں

ے نیند کے دوران یا مابعد (لیکیسس۔ ایپس) پسینہ کے دوران میں۔ گرمائش۔ محرک اشیاء سے۔

---

## ۲۰:۔ بپٹشیا، وائلڈ انڈیگو ۳۰

تعفن اس کی نمایاں علامت ہے (کالی فاس، پائروجن، سورینم) خاص طور پر بخاروں میں مثلاً تپ محرکہ (ٹائیفائڈ) میں ـــ

اسہال یا پیچس تعفن ـــــ غنودگی، مدہوشی۔ نقاہت ـــــ

خون میں زہریلا مادہ (لیکیسس، پائروجن) ـــــ حلق میں خارش

صرف محلول اشیاء نگلی جا سکیں (باراَئیٹا کارب)۔ ٹھوس چیزیں نہ نگلی جا سکیں (ابرکیس لیکیسس)۔

بوڑھوں کی پیچش۔ بچوں کے متعفن اسہال (پوڈو فائلم۔ کارب ویج سورینم)۔ جس کروٹ لیٹے وہ حصہ رگ جائے (پائیروجن)۔

پاخانہ، پیشاب، پسینہ، دیگر اخراج، سانس سب متعفن۔ ٹائیفائڈ بخار کے لئے کامیابی کے ساتھ عام مستعمل ہے۔

---

۴۲۱۔ باراَئیٹا کارب۔ بیریلیم۔ ۳۰۔ اوپر

ضعفِ دماغ۔ بچے جو دماغی اور جسمانی لحاظ سے کمزور ہوں اور پرورش ناقص ہو، قد بڑھ نہ رہا ہو۔ بڑھاپے کے امراض، دماغی اور جسمانی کمزوری ــــــ لوزتین (ٹانسلز) اکثر متورم ہو جائیں، معمولی سردی لگ جاتی ہے، اور ان میں پیپ پڑ جائے (ھیپر، سورینم) مزمن بڑھے ہوئے (کلکیریا آیوڈائڈ، کلکیریا فاس۔ بسیکینم)۔

بچوں کی پرانی کھانسی۔ لوزتین بڑھے ہوئے معمولی سردی سے بھی (الیومینا)

باراَئیٹا جسم کے غدود پر خاص اثر رکھتی ہے

گردن یا ران کے خم کے غدود متورم اور متحجر، پیپ پڑنے کا اندیشہ ــــــ سردی بہت زیادہ محسوس ہو (کلکیریا کارب۔ کالی کارب، سورینم) سے سردی۔ بیماری کی طرف دھیان کرنے سے (اوکسالک ایسڈ) درد کے مقام کی طرف اٹھنے سے۔ غذا کے بعد۔ مقام ماؤف دھونے سے۔

---

۴۲۲۔ بیلاڈونا۔ ڈیڈلی نائیٹ شیڈ (بیج)۔ ۳۰ اوپر

وہم اور خوف ۔ تندی د... ...نے کاٹنے کو پڑے ۔ توڑ پھوڑ کرے

دموی (خونی) مزاج ۔ خون کا دباؤ چہرہ اور سر کی طرف (گلونائن) ۔ تمام عوارضات

بکہ خون کا اجتماع ظاہر ہو ــــــــ ورم کی ابتدائی کیفیت ۔ سوجن، سرخی

ر درد کی بے خطا دوا ہے ۔ بخار میں ہذیان مندرجہ بالا ذہنی علامات کے ساتھ

ــــــــ درد ۔ اچانک ظاہر یا زیادہ ہوں اور اچانک کم یا مفقود

ہوں (میگ فاس) ۔

< چھونے، حرکت، شور، ہوا کا جھونکا، چمک (لائسن، سٹرامونیم)

رات، مشروبات، سر ننگا کرنے سے ۔ سورج کی تپش اور لیٹنے سے ۔

> آرام کرنے سے سیدھا بیٹھنے یا کھڑا ہونے سے ۔ گرم کرنے میں ۔

معاون :- کلکیریا کارب ۔

## ۲۳ :- بربیرس ولگیرس ۔ باربیری ۔ ۳۰ ۔ ∅

ریاحی اور گنٹھیا دی مزاج ۔ گردہ اور پتہ میں پتھری پیدا ہو اور جوڑوں

وغیرہ میں گنٹھیا دی مادہ ۔

درد گردہ خاص طور پر بائیں طرف (ٹبیکم ــــــــ دائیں طرف

ــــــــ لائیکوپوڈیم، اوسیمم کینم ــــــــ دونوں طرف

ــــــــ کنتھیرس) پیشاب میں جلن اور رکاوٹ ــــــــ درد پتہ

بوجہ پتھری (بوجہ ورم پتہ ــــــــ پٹشیا)

< حرکت اور جھٹکا لگنے سے ۔

ریاحی اور گنٹھیا دی عوارضات جبکہ اعضائے بول ملوث ہوں ۔

۲۴:- بوریکس ، باسورویٹ آف سوڈا ۔ سہاگہ ۔ ۳۰ ۔ اوپر

نیچے کی طرف حرکت کرتے ہوئے خوف ، تمام امراض میں مثلاً سیڑھیاں یا کسی اونچی جگہ سے نیچے اترتے ہوئے ______

عصبی مریض جو معمولی وجوہات سے چونک یا ڈر جائیں ______

گوند کی طرح چپک جانا ______ سر کے بال اور پلکیں وغیرہ ______

منہ آجائے ۔ خاص طور پر بچوں اور بوڑھوں میں ______

سیلان الرحم انڈے کی سفیدی کی طرح اور گرم ، مقدار میں بہت زیادہ ، بچہ پیشاب کرنے سے پہلے روئے (لبعد میں سارسپرلا) ______

> نیچے کی طرف حرکت سے ۔ اچانک معمولی شور سے تماکو نوشی (اگنیشیا) پیشاب کرنے سے پہلے ۔ سرد مرطوب موسم ______

< دبانے سے ۔

---

۲۵:- برائیونیا البا ۔ وائلڈ ھولیس ۔ ۳۰ ۔ اوپر

ریاحی اور گنٹھیاوی مزاج مریضوں کے لیئے زیادہ تر مفید ہے ______

______ گرم اور خشک مزاج ، چڑچڑا پن اور غصیل طبیعت ______

بخار میں اہم دوا ہے ______ خشکی اس دوا کی نمایاں علامت ہے جہاں بھی ہو ۔ (نکس موسکاٹا) ______ ہر مرض میں حرکت سے تکلیف بڑھتی ہے ، درد ، متلی ، قے وغیرہ سب ______

ہونٹ ، منہ ، زبان ، حلق ، کھانسی ، اجابت وغیرہ تمام خشک ، پیاس زیادہ پانی کی لمبے وقفے کے بعد (زیادہ پانی کی بار بار ______ ویراٹرم البم ______

تھوڑے پانی کی بار بار ۔ آرسنیکم البم)۔۔۔۔۔

بخاروں میں خاص اہمیت رکھتی ہے ۔۔۔۔۔

> حرکت ، گرمائش ۔ اخراج (کسی قسم کا) دب جانے سے۔۔۔۔۔

< آرام کرنے سے ۔ مقام درد کی طرف لیٹنے سے (پلساٹلا) دبانے سے ، ٹھنڈک اور ٹھنڈی اشیاء سے۔۔۔۔۔

**معاون :۔** الیومینا ، رھسٹاکس ، سلفر ،

**متضاد :۔** کلکیریا کارب

---

## ۲۶ :۔ پیٹرولیم ، راک آئل ، مٹی کا تیل ۔ ۳۰ ۔ اوپر

چڑچڑا اور جھگڑالو مزاج (نکس وامیکا) معمولی سی بات کا بُرا مان جائے (اگنیشیا ، ھیڈورینیم) ذکی الحس ۔ جلنے کی عادت ۔

گاڑی یا جہاز سمندری کی سواری سے پیدا شدہ علامات (کاکوکس سینیکیولا)۔۔۔۔۔

طوفانِ باد و باراں سے پہلے یا دوران میں پیدا شدہ علامات ۔ سورینم ، فاسفورس ، نیٹرم کارب)۔۔۔۔۔

علامات اچانک نمودار ہوں اور اچانک مفقود ہوں ۔ (بیلاڈونا ھیک فاس )۔

(برعکس اس کے ۔ رفتہ رفتہ ظاہر ہوں اور رفتہ رفتہ مفقود ہوں ۔ پلاٹینا ، سٹینم)۔۔۔۔۔

سر کی گدی میں تکلیف ، چکر بھی یہیں سے اٹھیں۔۔۔۔۔

معدہ میں درد جو کھانے سے بہتر ہو (اناکارڈیم ، سیپیا ،

اسہال صرف دن کو ۔ (رات کو ۔ ـــــ پلساٹلا) ۔

جلد کھردری، پھٹی ہوئی، شگاف خون آلود ۔ موسم سرما میں خاص طور پر ہاتھ پاؤں کی جلد ـــــ

پاؤں میں متعفن پسینہ (سلیشیا ۔ گریفائیٹس، سینیکولا) ۔

ہتھیلی اور تلوے جلیں (سلفر، سینگونیریا) ۔

دل کے گرد ٹھنڈک کا احساس ۔ (نیٹرم میور، کالی میور کاربو آین) ۔

۔ گاڑی کی سواری (کاکولس، سینیکولا) ۔ طوفان باد و باراں موسم سرما (الیومینا) ۔

---

## ۲۷ ۔ پلاٹینا، پلاٹینم، ۳۰ ۔ اوپر

ہسٹیریا مزاج ۔ کبھی خوش کبھی غمگین (کوکس، اگنیشیا، پلساٹلا)

متکبر اور مغرور ۔ ہر شے ہر شخص پست نظر آتے ۔ بڑا ہونے کا احساس

زندگی سے بیزاری ۔ موت کا خوف (ایکونائٹ، آرسینکم البم) ۔

ذہنی اور جسمانی علامات باری سے آئیں (ہیٹ یا سر باری سے ایلوز) ۔

عورتوں میں جنونِ شہوت ۔ خاص طور پر کنوار پن میں (کالی ناس)

حیض وقت سے پہلے، بہت زیادہ اور دیر تک (کلکیریا کارب)

قبض سفر کے دوران میں (سمندری سفر ۔ ـــ برائیونیا) ۔

درد جو رفتہ رفتہ بڑھیں اور رفتہ رفتہ گھٹ جائیں (سٹینم) درد کے ساتھ ـــــ مقام ماؤف سن ہو (کیمو ملا) ۔

## ۲۸:۔ پلمبم، لیڈ، سیسہ ۳۰۔ اوپر

ضعفِ دماغ۔ نسیان (اناکارڈیم) ____

عجیب وغریب طرز سے سوتے۔

امراض جن کا بنیادی سبب ریڑھ میں پنہاں ہو (پکرک ایسڈ، زنکم فاسفورس) ____

اندر کی طرف چپکا (دھنسا) ہوا، پیٹ، گال وغیرہ

چہرہ روغنی چمکدار (تھوجا، نیٹرم میور، سینیکیولا)۔

مسوڑھوں پر نیلی دھاری۔

قولنج آنتوں کا شدید قبض کے ساتھ (اوپیم) ۔ مزمن قبض (اوپیم)۔

سوکھا بڑی تیز رفتاری کے ساتھ) فالجی رفتہ رفتہ۔

< رات

> ملنے رگڑنے سے۔ دبانے سے۔

معاون :۔ (پلاٹینا)۔

---

## ۲۹:۔ پلساٹلا، اینیمون ۔ ۳۰ ۔ اوپر

نسوانی یا نسوانی انداز کے مردوں کی دوا ہے ۔ بچوں کیلئے نہایت مفید، حلیم الطبع ۔ رونے کی طرف رغبت ۔ غیر مستقل مزاج ۔ تسلیم و رضا۔

اخراج گاڑھا زردی مائل سبز، کہیں سے بھی ہو (کالی سلف، نیٹرم سلف)۔

علامات بدلتی رہیں، مقام بدلتا رہے، مزاج بدلتا رہے ـــــ

پیاس معدوم قریباً ہر مرض میں۔ منہ خشک بلا پیاس (نکس موسکاٹا

منہ تر مگر پیاس زیادہ۔ ـــــ مرکسال۔ منہ خشک بار بار

گھونٹ گھونٹ پیئے۔ آرسینکم البم) ـــــ

اسہال رات کو (دن کو ـــــ پیٹرولیم) ـــــ قبض عموماً نہیں

ہوتی ـــــ حیض ہمیشہ دیر سے (دن چڑھ کم) مقدار میں کم۔

درد کے ساتھ۔ پلاٹینا)

> گرم کمرے میں، شام، آغازِ حرکت۔ بائیں طرف یا بلا درد مقام کی

طرف لیٹنے سے۔ مزمن غذا۔ گرما کش سے۔

< کھلی ہوائیں۔ مقام درد کی طرف لیٹنے سے (برائیونیا) ٹھنڈک

ٹھنڈی اشیاء۔

معاون:۔ کالی میور۔

سائیکلامن کی ہم اثر ہے سوائے اس کے کہ علامات گرم اشیاء

گرمی اور گرم کمرے میں گھٹتی ہیں۔

---

## ۳۰:۔ پائیروجن۔ پروڈکٹ آف سیپسس ۳۰ اوپر

عفونت، خون میں عفونتی مادہ سے پیداشدہ علامات مثلاً سوتک

کے بخار، ٹائیفائیڈ، خناق وغیرہ میں۔ عفونتی بخار (ایکینشیا، بیکیسس)۔

بستر سخت معلوم دے اگرچہ نرم ہو (آرنیکا)

تعفن منہ، سانس، پسینہ، پیشاب، براز وغیرہ سے بہت زیادہ

سڑے ہوئے بوسیدہ گوشت کی طرح ـــــ

حاملہ میں بچہ مردہ ہوکر بوسیدہ ہوجاتے اور بدن میں عفونت پھیل جائے بہترین اینٹی سیپٹک ہے (لیکیسس)
ہم اثر۔ سیپیا۔

## ۳۱:۔ تھیریڈین، اورنج سپائڈر۔ ۳۰۔ اوپر

وقت بڑی تیزی سے گزرتا ہوا معلوم دے۔
سست رفتار معلوم دے۔ ——— کینبس انڈیکا، آرجنٹم ناسٹریکم)
دورانِ سر آنکھیں بند کرنے سے (تھوجا، لیکیسس)
معمولی آواز یا شور سے (مینائیرز ڈیزیز) سر درد بھی آواز یا شور سے بڑھے۔
ہر آواز بدن میں دھنس جانے کا احساس متلی وقتے اور سر چکرانے لگے۔ (کاکولس)۔

مزمن زکام، اخراج گاڑھا زرد، سبزی مائل متعفن (تھوجا، پلسٹلا) ——— ہڈیوں میں درد کہ جیسے ٹوٹ رہی ہوں (یوپے ٹوریم پر) آواز یا شور سے نمایاں علامت ہے۔

## ۳۲:۔ تھوجا۔ ٹری آف لائف ۳۰ اوپر

سرفہرست اینٹی سائیکوٹک دوا ہے۔ یعنی سوزاکی مزاج کے لیئے۔
پاکیزگی کا جنون اس حد تک کہ چھوا جانا بھی برداشت نہ کرتے۔
احساس کہ جسم اور روح جدا ہیں۔ احساس کہ اعضاء شیشے کے بنے ہوتے ہیں اور ٹوٹ جائیں گے۔

پیٹ میں کسی زندہ شے ہونے کا احساس جو حرکت کرتی محسوس ہو۔

دانت کی جڑیں بوسیدہ ہوں (اوپر سے ـــــــ سٹیفس)۔

نکسیر کی عادت ـــــــ اور اخون کی عادت (فاسفورس)۔

مسّے اور مہاسے اور گومڑ نمایاں علامت ہے ـــــــ بواسیر

جسم پر بال بہت زیادہ۔ عورتوں کے چہرہ اور بدن پر بال غیر فطری۔

ناخن بدنما بھربھرے (اینٹیم کروڈ) ـــــــ سوزاک حاد یا مزمن

سوزاک دب جانے کے اثرات۔

ے رات۔ بستر کی گرمائش، سردی مرطوب، منشیات۔

معادل:۔ میڈورینم، نیٹرم سلف

---

## ۲۳:۔ ٹیوبنیٹولا۔ ۳۰ اوپر

انتہائی عصبی علامات، رعشہ کی سی علامات ـــــــ فریبی اور مکار ـــــــ دایاں بازو اور بائیں ٹانگ متاثر (بایاں بازو اور دائیں ٹانگ ۔۔۔ اگاریکس) بے چینی۔ کسی پہلو سکون نہ ہو لیکن حرکت سے تکلیف بڑھے (برعکس۔ ـــــــ رھسٹاکس، روٹا)۔

ریڑھ کو صرف چھونے سے چھاتی میں تشنجی درد چھڑ جاتے۔

خبیث قسم کے پھوڑے پھنسیاں وغیرہ شدید درد جلن کے ساتھ (انتھراسینم، آرسینکم البم، لیکیسس) ـــــــ علامت (کوئی بھی ہو) انتہائی شدت پائی جائے (سٹرونشیا)۔

عصبی درد ے چھونے سے، شور سے، روشنی سے۔

ے حرکت۔ چھونے سے۔ شور۔ تبدیلی موسم۔

